قانون اسلام　　　　هٰذَا کِتٰبُنَا یَنْطِقُ عَلَیْکُمْ بِالْحَقِّ　　　　سلسلۂ عبادات

# فتاویٰ عثمانی

جلد ۶

یعنے

زبان اردو میں شرع اسلام کا ایک جامع ذخیرہ - جو علمائے حنفیہ کی جملہ مستند کتب کا مجموعہ ہے - اور ایک نئی طرز پر ترتیب دیا گیا ہے اور جس میں احادیث و دلائل وغیرہ بھی جگہ جگہ درج کئے گئے ہیں

## کتاب الحج والزیارۃ

مصنفہ

مولوی محمد منور الدین

خلف فاضل اجل عالم بے بدل - حاجی الحرمین الشریفین عالیجناب شمس العلما مولوی سید محمد ضیاء الدین خان صاحب خان بہادر ایل ایل ڈی (ایڈنبرگ) - ایکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر پنجاب - رئیس اعظم دہلی - مرحوم و مغفور -

سنہ ۱۹۲۴ عیسوی مطابق سنہ ۱۳۴۳ ہجری

هندوستان الیکٹرک پرنٹنگ ورکس دہلی میں باہتمام منشی شاہ بہاری لال طبع ہوئی

ملنے کا پتہ - مولوی محمد منور الدین محلہ چاہ رہٹ نزد بیات مسجد دہلی　　　　قیمت مجلد فی نسخہ کلاں تین روپیہ آٹھ آنہ

# نذر

بحضور

آفتاب عالمتاب دولت قاہرہ و ماہ جہاں افروز سلطنت باہرہ

حضرت عالی جاہ

ہز اگزالٹڈ ہائی نس رستم دوراں ارسطوئے زماں سپہ سالار آصف جاہ مظفر الممالک والممالک نظام الملک نظام الدولہ محی الملۃ والدین

## نواب میر عثمان علیخاں بہادر

جی۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ جی۔ سی۔ بی۔ ای۔

والی مملکت حیدرآباد دکن

خلد اللہ ملکہ وسلطنتہ

## گر قبول افتد زہے عز و شرف

منور الدین

# فہرست مضامین

کل کتاب سات باب پر منقسم ہے اور آخر میں ایک فہرست ہے جس میں کل کتاب کے مضامین بلحاظ حروف تہجی ترتیب دیئے گئے ہیں تاکہ مسائل کی تلاش کرنے میں بہت سہولت ہو۔

# دیباچہ

# مقدمہ

# باب اوّل (حج کی تفسیر اور مختلف صورتیں)

## فصل اوّل۔ عمرہ اور حج کی تفسیر ... ... ۷

## فصل دوم ۔ حج کرنیکے مختلف طریق ۔ (یعنی عمرہ اور حج اور قران اور تمتع مع مناسک) ... ۲۲



# باب دوم (حج کی ادائگی کا وقت اور جگہ)

## فصل اوّل ۔ حج کے مہینے اور مناسک کی ادائگی ... ۳۵



## فصل دوم ۔ حج کا مقام اور وہاں پہنچنا ... ۳۷



# باب سوم (حج کی ادائگی کی کیفیت)



## افعال حج علی الترتیب مع افعال عمرہ و تمتع و قران مع جملہ مناسک و احکام بالتفصیل ۔ ... ۴۳

## موقع ۱ ۔ گھر سے روانہ ہونا ... ۴۳

# باب چہارم

(حج سے متعلق بعض احکام کی تشریح)

# باب پنجم

(حج کے جنایات اور کفارات)

## فصل اول۔ جزا و کفارے۔ ۱۵۳



## فصل دوم۔ ممنوعات احرام اور ان کی جزا۔ ۱۵۶



## فصل سوم۔ ممنوعات افعال حج اور اُن کی جزا۔ ۱۷۷

# باب ششم (زیارت مزار مقدس)

# باب ہفتم (اماکن محترمہ مکہ و مدینہ و نواح)

# فہرست نقشہ جات

نقشہ کلاں متعلق کتاب ہذا جسمیں مکہ معظمہ مدینہ طیبہ مساجد متبرکہ مشاہد مشرفہ مقابر مکرمہ آبار مبارکہ اماکن محترمہ وطرائق شارع وغیرہ دیے گئے ہیں

## بعض غلطیاں جن کو کتاب پڑھنے سے پہلے درست کرلینا چاہئے

کاتبوں سے اکثر جگہ کتابت میں غلطی ہوگئی ہے لہذا کتاب کے مطالعہ سے پہلے ذیل کی غلطیاں درست کرلینی چاہئیں۔

یہ صرف ضروری غلطیاں لکھی جاتی ہیں۔ جو اسوقت نگاہ سے گذری ہیں۔

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | ۲۰۱ | ۱۸ | دمیان | درمیان | ۹۳ | ۱ | افکار | اذکار |
| ۲۱ | ۴ | نابیتا | نابینا | ۵۴ | ۱۸ | چا | چادر | ۱۸۱ | ۵ | دو | دہ |
| ۲۲ | ۲۴ | ضفا | صفا | ۷۰ | ۲۱ | اس | اس کا | ۱۵۲ | ۲۲ | تبرکا | تبرکًا |
| ۴۱ | ۷ | جمعرات ۱۴ ذالحجہ | جمرات ۱۳-ذی الحجہ | 〃 | ۲۰ | اسطلاع | اصطباع | ۱۸۱ | ۲ | سرخسن | سرخسی |
| ۴۷ | ۱۲ | جس | بس | ۸۶ | ۴ | ستغفار | استغفار | 〃 | ۹ | وغیرہ | عمرہ |
| ۴۹ | ۵ | کعتبہ | کعبہ | 〃 | ۱۰ | اورعرفات پرری | اورعرفات پیری | ۱۸۲ | ۸ | سرالوہاج | سراج الوہاج |
| 〃 | ۱۸ | کعتبہ | کعبہ | ۸۹ | ۳ | جائزنا | جائز ہونا | 〃 | ۸ | توہی | وہی |
| ۵۰ | ۱۰ | گمی | گئی | ۹۱ | ۵ | وادی مرنہ | وادی عرنہ | 〃 | ۱۲ | امام کے اخر | امام زفر کے نزدیک |
| ۵۱ | ۲۵ | احراج | اخراج | ۹۱ | ۸ | گر | گرد | ۱۲ | موقع ۱۴ ج | [illegible] | [illegible] |

# دیباچہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا معشر المسلمین! عقل انسانی نے اس زمانہ مین دنیا مین کچھہ ایسی کامیابی حاصل کی ہے کہ اب وہ بہت مغرور ہوگئی ہے اور اسرار مذہبی کے سمجھنے کے واسطے دلائل طلب کرتی ہے۔ اسلامی دنیا مین ایک ایسا طوفان بے تمیزی برپا ہوا ہے کہ "ہر کس بخیال خویش خبطے دارد" کوئی کہتا ہے کیسی جنت اور کیسا دوزخ یہ توسب ڈھکوسلے ہین۔ کوئی کہتا ہے۔ ءَ اِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا ذٰلِكَ رَجْعٌ بَعِيْدٌ ○ یہ فلسفہ جدید نے آکر ایمان مین خلل ڈالا ہے۔ یا معشر الفلاسفیین! آیئے ہم آپکے فلسفہ ہی کو مسلمان کرینے مین۔ ہمارے ہاتھ مین اسوقت کتاب الحج ہے۔ آیئے توجہ ہی کے کسی رکن کو فلسفہ کے پنج ستون سے پرکھہ دین۔ فلسفہ جدید کی ایک یہ بھی تھیوری ہے کہ جو محسوس نہین۔ وہ موجود نہین۔ یعنی جس چیز کو حواس خمسہ کے ذریعہ معلوم کر سکین صرف اسی ہی کی ہستی ہے۔ واقعی جدید فلسفہ اور سائنس نے محسوسات کے انکشاف مین بے حد ترقی کی ہے۔ اور ایسے ایسے ایجادات کئے ہین کہ عقل دنگ رہ جاتی ہے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ فلاسفر نہ خدا کے قائل رہے۔ نہ فرشتون کے اور نہ بقائے روح کے بعد مرنے کے۔ پھر کیا تھا۔ وہ تو اس اصول کے پابند ہوگئے۔ ع۔ بابر بعیش کوش کہ عالم دوبارہ نیست۔ اچھا تھوڑی دیر ہم ان ہی کی فلاسفی مان لیتے ہین۔ بتایئے تو سہی جمرات پر جو حضرت ابراہیم علیہ السلام کے زمانے سے کنکر مارے جاتے ہین (یا آپ آئندہ ہی زمانے سے سمجھئے یعنی چودہ ہی برس کا زمانہ لیجیے۔ کہ جس کی آپکی تاریخ شہادت دے سکتی ہے) تو وہان کنکرون کے پہاڑ کے پہاڑ بن جاتے۔ بتایئے کیون نہ بنے وہ کنکر جو مزدلفہ سے لاکر مارے گئے تھے کدھر گئے اور ہر سال کدھر جاتے ہین ہم تو کہینگے جو محسوس ہے وہ موجود ہے۔ اور جو محسوس نہین وہ موجود نہین۔ یعنی ہم کنکر پھینکتے ہین تو ہم انکو محسوس کرتے ہین کہ ہان پھینکا رہے ہین۔ اور یہ جاکر جگہ گھیرے گا۔ مگر جب لاکھون آدمی پھینک چکتے ہین۔ اور ان کا ٹیلہ ہم نہین پاتے۔ تو ہم معاً فلسفی خیال پر کہہ دیتے ہین کہ موجود نہین۔ کیونکہ وہان ٹیلہ ہم نہین پاتے۔ اب بتایئے وہ کہان گئے۔ یا تو آپکو اسکا جواب دینا چاہیے۔ یا قبول کرنا چاہئے کہ فِيهِ اٰيَاتٌ بَيِّنَاتٌ ۔ ورق گنجایش نہین دیتے۔ ورنہ آج ہم پورے طور پر سائنس اور مذہب کو گلے ملوا دیتے۔

یا معشر الاخوان والخلان۔ ادھر تو فلسفہ جدید نے اپنا رنگ ایسا چڑھایا کہ علم عربی و فارسی کو تو آخر کار مریدان فلسفہ جدید نے یہ کہہ دیا کہ "این دفتر بے معنی غرق مئے ناب اولی۔" عربی و فارسی کا مفقود ہونا تھا کہ علوم دینیات رفوچکر ہوگئے۔ اور انکی ہستی زیادہ تر مولویون کے دائرہ مین محدود رہ گئی۔ اب اردو کا دور دورہ ہوا۔ مگر نام ہی کی اردو ہے۔ اسکے پاس علم دین کا کوئی مہذب ذخیرہ نہین۔ صرف چھوٹے چھوٹے رسالے ہین۔ جن کا نہ سر نہ پاؤن۔ جن مین اکثر دلائل علمی سے مبرا اور سندات اجتہادی سے معرا ہین نہ عوام پر ان باتون کا جو اثر ہوا وہ قابل غور ہے۔ نہ تو وہ پورے طور پر مریدان فلسفہ کے پیرو رہے۔ اور نہ مولویون کے۔ انکی وہی مثل ہوئی ہے نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم۔ نہ ادھر کے رہے نہ ادھر کے رہے۔ اصول مذہبی تو یہی بتاتے ہین کہ ان لوگون کی نماز مین محض ٹکرین ہین۔ روزہ محض فاقہ۔ چنانچہ بروایت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اسطرح آیا ہے۔ مَنْ لَّمْ يَدَعْ قَوْلَ الزُّوْرِ وَالْعَمَلَ بِهٖ فَلَيْسَ لِلّٰهِ حَاجَةٌ فِيْ اَنْ يَّدَعَ طَعَامَهٗ وَشَرَابَهٗ (یعنی جو کوئی نہ چھوڑے جھوٹی بات اور اسپر عمل کرنیکو تو اللہ تعالی کو اسکی کچھہ حاجت نہین کہ وہ اسکے نام پر اپنا کھانا پینا چھوڑ دے) اگر نیت کا حال تو خدا ہی کو معلوم ہے ۔ شنیدم کہ درروز امیدو بیم ۔ بدان را بہ نیکان ببخشد کریم ۔ بادر کھیئے اسلام ہمیشہ دنیا کو دوربین کے الٹے رخ سے دیکھا کرتا ہے۔ ہان آخرت کو سیدھے رخ سے دیکھا کرتا ہے وہ خدا تعالی کے اس حکم کا پابند ہے وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ۔ اور وہ یہ بھی جانتا ہے کہ لَا عَيْشَ اِلَّا عَيْشُ الْاٰخِرَةِ ۔ ان ہی اصول کی پابندی سے اسکے دلدادہ ان رتبون پر پہنچے تھے کہ بڑے بڑے بادشاہ انکے روبرو سر تسلیم خم کرتے تھے۔ کبھی انکی ہیئت کذائی کیا تھی۔ ایک کمبل کا چوغہ جس مین کیکر کے کانٹے کے بٹن لگے ہوئے۔ مگر ع شاہون پہ رعب غالب شکلین مسافرانہ۔

یا معشر العلماء والفضلاء! آپکا اتنی موٹی موٹی ضخیم کتابین لئے لئے پھرنا اور دوسرے لوگون سے فائدہ نہ پہنچانا اور انکی نسبت یہ خیال رکھنا کہ سمجھتے ہین گمراہ انکو مسلمان ہی نہین انکو عقبی مین امید غفران و نجات نہین۔ اتق اللہ یا معشر العلماء والفضلاء واحفظوا السانکم واصلحوا اعمالکم۔ آپکا کام یہ ہے کہ ان سے نہایت نرمی اور ملائمت سے پیش آئین۔ انکو مذہب کے مسائل سمجھائین۔ وَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا ہم کو تو یہ تعلیم ملی ہے اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ پھر ہم اسکی پابندی کیون نہ کرین۔ یاد رکھیے انکم لم تتذکروا سدی۔ وان مع الیوم غدا۔

یا معشر الاغنیاء! اترضی بان تقضے الحیوۃ وتنقضی۔ ودینک منقوض ومالک وافر۔ آپکو لازم ہے کہ آپ اپنی پاک کمائی سے اسلام کی مدد کرین۔ بہت ممکن ہے کہ آپ اسلام کو درست حالت پر لے آئین۔ حضرت خدیجۃ الکبری نے اپنا تمام مال اسلام کے نام پر لٹا دیا تھا۔ اور اسیطرح حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس ہجرت کے وقت ۴۰ ہزار اشرفیان تھین وہ اسلام کی مدد کین۔ یہانتک کہ ایکروز آپ کمبل کا کرتا پہنے اور بٹن کی جگہ کیکر کا

لے پنج ستون۔ یعنی کسوٹی۔ ۲ھ تھیوری یعنی مسئلہ ۔ ۳ھ جمرات کے پاس سے کنکر اٹھانے کی شرعا ممانعت ہے۔ لہذا کوئی ایسا نہین کرتا کہ وہان ہی سے کنکر اٹھائے اور وہان ہی مار دے۔

کا نشا لگائے نہایت خوش بیٹھے تھے۔ سرداران قوم کا یہی حال رہا ہے ؎ سر احکام دین پر جھکا دینے والے ؛ خدا کے لئے گھر لٹا دینے والے۔ اور سچ بھی ہے سید القوم خادمهم۔

یا معشر المسلمین۔ اسلام کی حالت کا مختصر خاکہ جو ہم نے کھینچا ہے۔ صحیح ہے یا نہیں۔ اگر آپکو اسلام کی کچھ بھی ہمدردی ہے تو آئیے۔ کچھ قلم کے ہی گھوڑے دوڑائیں ؎ تھک گئے ہم تو ان ہی باتوں کو کہتے کہتے ؛ ہر طرف دعوتوں کا تیر چلایا ہم نے ؛ صف دشمن کو کیا ہم نے بہ حجت پامال ؛ سیف کا کام قلم سے ہے دکھایا ہم نے ؛ بہت سوچا اور غور کیا تو معلوم ہوا کہ زمانہ کی حالت کو فقہ کی ایسی جامع اور مدلل کتاب درپیش ہے جو ان سائکلو پیڈیا کیطور پر ترتیب دی گئی ہو یعنی جسکی ترتیب مسائل اس طرح کی جائے۔ کہ اُس رِسٹ واچ کی طرح ہو۔ کہ جس کے ہندسے ریڈیم کے اثر سے نصف شب کو بھی وقت بتا سکتے ہیں۔ نہ روشنی تلاش کرنے کی ضرورت نہ دیا سلائی جلانے کی حاجت۔ نہ اُٹھنے کی زحمت۔ کلائی کو موڑا اور وقت معلوم کر لیا۔ گویا ترتیب میں یہ خوبی ہونی چاہیئے کہ اگر کسی مسئلہ کی معلوم کرنیکی ضرورت ہوئی تو فوراً نکال لیا۔ اور بلا مدد اُستاد سمجھ لیا۔ اگرچہ ؎ سخن ہرچہ گوییم ہمہ گفتہ اند ؛ بر باغ دانش ہمہ رُفتہ اند ؛ میں نے کیا کیا۔ میں نے یہ کیا۔ مولانا برہان الدین۔ مولانا علاء الدین حصکفی۔ علامہ اورنگ زیبی۔ مولانا ابوالبرکات نسفی وغیرہ وغیرہ کو ایک موقعہ پر جمع کر کے مباحثہ کی مجلس گرم کر دی اب جو مسائل اس مجلس نے طے کئے وہ اردو میں قلمبند کئے گئے۔ اور اس مجموعہ کا نام **فتاویٰ عثمانی** قرار پایا۔ پھر اسکو دو سلسلوں میں یعنی معاملات اور عبادات میں تقسیم کیا گیا۔ یہ کتاب الحج والزیارت سلسلہ عبادات کی چھٹی جلد ہے۔ اور بلحاظ اشاعت پہلی ہے ۔ یہ کتاب باوجود ضخیم ہونے کے کیونکہ علمائے حنفیہ کی جملہ مستند کتب کا مجموعہ ہے) اَلدِّینُ یُسْرٌ۔ کا نمونہ پیش کرتی ہے۔ چنانچہ کتاب الحج میں عمرہ و حج و قران و تمتع کے جملہ مسائل علی الترتیب باب سوم میں تھوڑے سے ورقوں میں آپ کو ملینگے اور باب اول میں حج کی تفسیر اور حج کی مختلف صورتیں۔ اور اُنکے ادا کرنے کا طریقہ بیان کیا گیا ہے۔ باب دوم میں حج کی ادائگی کا وقت اور جگہ بتائی گئی ہے۔ تو جس کو وقت کے متعلق معلوم کرنا ہو وہ اس باب کو دیکھے۔ یا وہ شخص دیکھے جس کو چین یا جاپان یا دیگر ممالک سے مکہ شریف کا فاصلہ معلوم کرنا ہو۔ باب چہارم میں وہ مسائل جمع کر دئے گئے ہیں جن کی ضرورت شاذ و نادر پڑتی ہے۔ مثلاً اگر کوئی شخص موقع پر بیمار ہو جائے۔ تو معذور کے متعلق مسائل اس میں دیکھ لے اسی طرح اگر کسی کو اپنا حج دوسرے سے کرانے کی ضرورت پڑے۔ تو وہ بھی اس باب کو دیکھے۔ باب پنجم کے دیکھنے کی ضرورت اُس صورت میں ہوگی جبکہ دوران افعال حج میں کوئی گناہ سرزد ہو۔ اور باب ششم میں مزار مقدس کی زیارت کا طریقہ ہے۔ جیسا کہ صحابہ کرام سے منقول ہے۔ باب ہفتم میں صرف اماکن محترمہ کے نقشہ جات ہیں اور کچھ بیان ہے ۔

کتاب الحج والزیارت۔ ابھی زیر تصنیف ہی تھی کہ علماء کو بھی خبر لگ گئی ؎ ہر کجا چشمہ بود شیرین ؛ مردم و مرغ و مور گرد آیند ؛ ایک دو مسئلوں پر ایسی بحث ہوئی کہ گھنٹوں گذر گئے۔ اب کیا تھا ؎ نہاں کے ماند آن رازے کزو سازند محفلہا ؛ تھوڑے دنوں میں پشاور کے ایک مولوی صاحب کو بھی خبر لگی وہ سفر کر کے کتاب الحج کو دیکھنے آئے۔ وہ مسائل حج میں شہرہ آفاق تھے مگر تمتع کے متعلق بعض مسئلوں میں الجھ گئے۔ آخر در مختار لائی گئی۔ اور طویل بحث کے بعد فتاویٰ عثمانی کے مسائل کو تسلیم کر لیا ۔ فتاویٰ عثمانی کے تمام سلسلہ میں علیحدہ علیحدہ عنوان (انکو ہم نے فقروں کے نام سے نامزد کیا ہے) کے نیچے علیحدہ علیحدہ قسم کے مسائل جمع کر دئے ہیں۔ ہاں اگر کوئی مسئلہ ایسا ہے جس کا تعلق ایک سے زیادہ عنوان سے ہے تو ایک عنوان کے نیچے اس مسئلہ کا ذکر کر کے باقی عنوان میں اسکا حوالہ دیا گیا ہے ۔ سب سے بڑی بات اس سلسلہ میں یہ ہے کہ جن مستند کتب سے مسائل اخذ کئے گئے ہیں انکا نام مسئلہ کے سامنے درج کر دیا ہے۔ اور کتاب المیراث میں کتاب کا نام اور صفحہ بھی دیا گیا ہے ۔ فقروں کے نمبر جلی قلم سے صفحہ کے کونے پر لکھدئے گئے ہیں تاکہ ہر فقرہ جلد تلاش کیا جا سکے ۔ مسائل کے زیادہ جلدی ملنے کے واسطے ہر کتاب کے آخر ایک انڈکس (یعنی فہرست مطالب بترتیب حروف تہجی) بھی دیا ہے ؛ کتاب کی ترتیب وہی رکھی گئی ہے جس ترتیب سے افعال حج ادا کئے جاتے ہیں ۔

چونکہ یہ کتاب قبلۂ کعبۂ ام جناب شمس العلما مولوی ضیاء الدین صاحب کے فیضان صحبت کا نتیجہ ہے لہذا حاج بیت العتیق سے گذارش ہے کہ اس جسم مقدس پر بھی فاتحہ پڑھیں جو لباس احرام میں جنت المعلیٰ کی چار دیواری میں آرام فرما ہے۔ اگر عدیم الفرصتی اجازت نہ دے تو ارکان حج کے دوران ہی میں کسیوقت اس عربی نژاد کو دعائے خیر سے یاد کرلیں۔ خصوصاً وقوف عرفات کے وقت ۔۔۔

یہ مشہور بات ہے کہ مَنْ صَنَّفَ اِسْتُهْدِفَ۔ تاہم علماء فضلا کیخدمت میں التماس ہے۔ کہ اگر وہ ترتیب مسائل وغیرہ میں کسی قسم کی غلطی پائیں۔ تو اس سے چشم پوشی فرمائیں ؛ بفحوائے وَعَينُ الرِّضَا عَنْ كُلِّ عَيبٍ كَلِيلَةٌ ؛ وَلَكِنَّ عَينَ السُّخْطِ تُبْدِى الْمَسَاوِيَا۔ خدا تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اسلامی دنیا کے دل میں ان کتابوں سے دلچسپی پیدا کر دے اور پھر ؎ یا رب لا تَسْلُبْ حُبَّهَا اَبَدًا ؛ وَيَرْحَمُ اللّٰهُ عَبْدًا قَالَ آمِينَا۔ اور اس زمانہ کے مسلمان اگلے قرنوں کے سے مسلمان بن جائیں آمین ثم آمین۔ بات کے پکے قول کے سچے۔ بغض و کینہ و حسد سے مبرا۔ اپنی جان و مال کو اسلام کی نذر کرنے والے ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَسْئَلُكَ اَنْ تَنْفَعَ بِهِ النَّاسَ اِنْتِفَاعًا كَامِلًا وَاَنْ تَنْفَعَ بِتَالِيفِهِ عَاجِلًا وَّاٰجِلًا۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيعُ الْمُجِيبُ۔ وَعَلَيكَ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيكَ اُنِيبُ۔

۱۵ - ربیع الثانی سنہ ۱۳۴۳ ہجری
محلہ چاہ رہٹ نزو جامع مسجد دہلی

**محمد منورالدین**

لہ ان سائکلو پیڈیا - ذخیرہ علوم یعنی فقہ کا ذخیرہ جو بلحاظ حروف تہجی ترتیب دیا گیا ہو۔ لہ رسٹ واچ یعنی کلائی پر لگانیکی گھڑی۔ لہ ریڈیم ایک قسم کی دھات ہے جو رات کے وقت اندھیرے میں خوب چمکتی ہے۔

# مقدمہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ الذی جعل کلمۃ التوحید لعبادہ حرزا وحصنا وجعل البیت العتیق مثابۃ للناس وامنا واکرمہ بالنسبۃ الی نفسہ تشریفا وتحصینا ومنا وجعل زیارتہ والطواف بہ حجابا بین العبد وبین العذاب ومجنا۔ والصلوٰۃ علی محمد نبی الرحمۃ وسید الامۃ وعلی الہ وصحبہ قادۃ الحق وسادۃ الخلق۔ وسلم تسلیما کثیرا ✦ **اما بعد**۔ تفسیر عزیزی

وتفسیر بیضاوی وغیرہ میں لکھاہے۔ کہ جب حضرت آدمؑ زمین پر بھیجے گئے تو خدا تعالےٰ کا حکم ہوا کہ ہمارے واسطے ایک مکان بناؤ اور اُس کے گرد طواف کرو جس طرح بیت المعمور کے گرد فرشتہ طواف کرتے ہیں۔ چنانچہ حضرت جبرئیل نے بحکم الٰہی حضرت آدمؑ کو وہ جگہ جہاں کی مٹی سے اُن کے جسم کا پتلا بنا تھا بتائی اور فرشتوں کی مدد سے وہاں خانہ کعبہ کی بنیاد قائم کی۔ جب بنیاد خاصی اونچی ہوگئی تو حکم ہوا کہ بیت المعمور کو اسپر رکھدو۔ چنانچہ ایسا کیا گیا۔ اور بیت المعمور حضرت نوحؑ کے زمانہ تک وہاں قایم رہا۔ مگر جب طوفان نوح آیا تو بیت المعمور یہاں سے اٹھا کر ساتویں آسمان پر رکھ لیا۔ مگر ٹھیک موجودہ خانہ کعبہ کے مقابل۔ اور اُس کے گرد آجتک فرشتہ طواف کرتے ہیں۔ چنانچہ حدیث معراج میں اسکا صاف ذکر ہے۔ جب طوفان نوح فرو ہوا تو موجودہ کعبہ شریف کی جگہ ایک سرخ رنگ کا ٹیلہ رہگیا۔ مگر اس زمانے کے لوگ اس ٹیلہ ہی کا بڑا ادب کرتے تھے سینکڑوں منتیں وہاں مانی جاتی تھیں۔ اور ہزاروں نذریں اور تحفے وہاں چڑہائے جاتے تھے۔ یہ وہ زمانہ تھا جب حضرت ابراہیمؑ نارنمرود سے بچکر نکلنے کا مرحلہ طے کر چکے تھے۔ اور اپنی قوم کو راہ راست پر نہ لا سکنے کی وجہ سے بہت آزردہ دل رہتے تھے۔ چنانچہ ایک روز آپنے حران جانیکا اور اپنے چچا سے ملنے کا ارادہ کیا جب وہاں پہونچے تو تارخ آپسے محبت سے پیش آئے اور بہت خاطر کی۔ اور آپسے ایسا خوش رہنے لگے کہ آخر کار اپنی بیٹی سارہ کی شادی آپکے ساتھ کردی۔ مگر اُن کا مطلب یہ تھا کہ مال واسباب اور خانہ داری کے جھگڑوں میں پڑکر حضرت ابراہیم بت پرستی کی طرف مائل ہوجائیں خلیل پر نعم دنیوی کا جادو کس طرح چل سکتا تھا۔ بلکہ انکی دینمان صحبت سے حضرت سارہ بھی انکی ہم خیال بن گئین۔ اور یہ دونون بہان سے روانہ ہوکر پہلے مصر اور پھر فلسطین مین جاکر آباد ہوئے۔ حضرت سارہ کے کوئی اولاد نہ تھی۔ دیگر حضرت ہاجرہ سے حضرت اسمٰعیل پیدا ہوئے۔ کچھ مدت بعد حضرت سارہ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو مجبور کیا۔ کہ جا کر اس لڑکے اور عورت کو ایسی جگہ چھوڑ آؤ جہان پانی نہ ہو اور نہ دانہ۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے بہتیرا انکو اس خیال سے بازرکھنا چاہا۔ مگر وہ نہ مانین۔ آخر جب جناب الٰہی سے بھی یہی حکم ہوا۔ کہ حضرت سارہ کے کہنے کے مطابق کرنا چاہئے۔ تو حضرت ابراہیم علیہ السلام حضرت ہاجرہ اور حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو سوار کرا کر اسی میدان مین پہنچے جہان اب خانہ کعبہ ہے۔ اور ایک مشک پانی اور کچھ چھوہارے انکو دیکر وہان سے واپس آگئے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے واپسی کے وقت دعا مانگی۔ کہ خدا میری اولاد کو اس زمین مین سب قسم کی آسایش دے۔ تو کہا جاتا ہے۔ کہ مکہ مین ہر قسم کے میودن کی کثرت اس دعا کا اثر ہے۔ الغرض جب پانی وغیرہ ختم ہوگیا۔ تو حضرت اسمٰعیل علیہ السلام بھوک پیاس کی شدت سے بہت بیتاب ہوئے۔ اور حضرت ہاجرہ انکی تکلیف دیکھکر پانی کی تلاش مین ہر طرف گھبرائی ہوئی پھرنے لگین چنانچہ اُن کے اسطرح گھبرا کر دوڑنے کی یادگار مین صفا و مروہ کی سعی حج مین قائم رکھی گئی۔ اسی اثنا مین حضرت اسمٰعیل علیہ السلام جو پیاس کی گھبراہٹ مین زمین پر پاؤن رگڑ رہے تھے۔ اُن کے پاؤن مین خدانے ایک چشمہ پیدا کر دیا۔ یہی چاہ زمزم ہے۔ کہا جاتا ہے۔ کہ حضرت ہاجرہ اگر اس پانی کو مٹی کی منڈیر سے گھیر نہ دیتین تو تمام عالم اسکا پانی پیتا۔ کچھ مدت بعد بنی جرہم یمن کیطرف سے آکر اس جگہ اترے۔ اور جہان خانہ کعبہ ہے وہان جانوروں کو اڑتے دیکھکر قریب آئے۔ تو دیکھا کہ ایک عورت بچے کو لئے بیٹھی ہے۔ اور قدرتی پانی کا چشمہ اُبل رہا۔ اس قوم نے حضرت ہاجرہ سے وہان آباد ہونے کی اجازت چاہی۔ تو آپ نے اس شرط پر اجازت دی۔ کہ پانی پر اُن کا کوئی حق نہ ہوگا۔ رفتہ رفتہ وہان ایک چھوٹی سی بستی بن گئی۔ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام نے جرہمیون سے عربی زبان سیکھی۔ اور حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے بڑے ہونے پر اس قوم کے سردار نے اپنی بیٹی کی شادی اُن سے کردی۔ اس عرصے مین

حضرت ہاجرہ کا انتقال ہوگیا۔ اور اسوقت حضرت سارہ کے ہاں حضرت اسحاق علیہ السلام پیدا ہوچکے تھے۔ کچھ مدت بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام کو حکم ہوا کہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو قربانی کرو۔ چنانچہ دونون باپ بیٹے حکم آلہی بجالانے کو تیار ہوگئے۔ لیکن خداوند کریم نے اپنی مہربانی سے بجائے حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے ایک دنبہ چھری کے نیچے پیدا کردیا اور وہ ذبح ہوگیا۔ اور حضرت اسمٰعیل علیہ السلام قدرت آلہی سے محفوظ رہے۔ کچھ مدت بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام نے حضرت سارہ سے اجازت حضرت اسمٰعیل علیہ السلام پاس جانے کی چاہی۔ آپ نے اس شرط پر اجازت دی۔ کہ نہ سواری سے اترین۔ نہ وہان کو قیام کرین۔ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے گھر پہنچے۔ تو وہ موجود نہین تھے انکی بیوی نے اثنائے کلام مین کچھ مذمت آپ کے سامنے حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی کی۔ آپ یہ کہکر واپس چلے آئے۔ کہ جب تمہارا خوہر آئے۔ تو کہناکہ یہ چوکھٹ تمہارے دروازے کے قابل نہین + دوبارہ کچھ مدت بعد پھر اسی شرط پر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے حضرت سارہ سے اجازت لی۔ اور حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے دیکھنے کے واسطے روانہ ہوئے۔ لیکن اس مرتبہ بھی حضرت اسمٰعیل علیہ السلام اپنے گھر پر نہ تھے۔ لیکن انکی دوسری بیوی ملین۔ کیونکہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام نے اپنی پہلی بیوی کو حضرت ابراہیم علیہ السلام کی واپسی کے بعد علیحدہ کردیا تھا۔ انہون نے آپکی بہت خاطر کی۔ گو آپ سپنے وعدہ کے مطابق سواری سے نہ اترے۔ مگر آپ نے سواری پر ہی آپ کا منہ ہاتھ دھلوایا۔ اور بہت تواضع کی۔ اس مرتبہ چلتے وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام اُن سے کہہ آئے۔ کہ اپنے شوہر سے میرا سلام کہنا اور کہنا کہ یہ چوکھٹ تمہارے دروازے کے لائق اور بہت اچھی ہے۔ اسکی قدر کرنا چنانچہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام اپنی بیوی کی بہت عزت وتوقیر کرتے تھے۔

کچھہ اور مدت گذرنے کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام نے پھر حضرت سارہ سے کہا۔ کہ دو مرتبہ گیا لیکن حضرت اسمٰعیل علیہ السلام سے ملنا نہ ہوا۔ اس مرتبہ اجازت دو۔ کہ مین کچھہ دن وہان ان کے پاس رہ کر ان سے اچھی طرح ملون۔ حضرت سارہ نے اجازت دی۔ اور آپ سہ بارہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے گھر کیطرف تشریف لیگئے۔ اسوقت حضرت اسمٰعیل علیہ السلام قریب زمزم کے تشریف رکھتے تھے اور تیرون کو درست کررہے تھے۔ اپنے والد کو دیکھکر بے اختیار دوڑے۔ اور دونون ملکر اسقدر روئے کہ آوازین بند ہوگئین اس کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ مجھکو حکم ہوا ہے کہ اس جگہ خانہ کعبہ بناؤن۔ تم بھی میری مدد کرو چنانچہ دونون باپ بیٹے ملکر اس کی تعمیر مین مشغول ہوئے۔ اور حضرت اسمٰعیل علیہ السلام پتھر لاتے تھے۔ اور حضرت ابراہیم علیہ السلام بنانے کا کام کرتے تھے یکم ذی قعدہ کو کعبہ شریف کی تعمیر شروع ہوئی اور ۲۵ ذیقعدہ کو ختم ہوئی۔

یہ دوسرا موقع تھا کہ اس مبارک زمین پر پھر عمارت بنی (کیونکہ سب مین پہلے حضرت آدم علیہ السلام نے حکم آلہی کے بموجب کعبہ شریف کی بنیاد ڈالی تھی) جب یہ عمارت ضائع ہوگئی تو تیسری بار جرہم کی قوم نے جو حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی سسرال سے تعلق رکھتے تھے اسکو پھر از سر نو بنایا۔ پھر چوتھی بار عمالقہ نے جو مصر اور شام کا بادشاہ تھا بنایا پھر پانچوین مرتبہ قریش نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پیدا ہونے سے پہلے اپنی طرز پر بنایا۔ اور حطیم کو اس عمارت سے باہر کردیا۔ پھر چھٹی دفعہ عبداللہ بن زبیر نے جو حاکم مکہ تھا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی خواہش کے موافق اس ہی بنیاد پر جو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے قائم کی تھی پھر عمارت بنائی۔ اور اس طرح حطیم کعبہ مین داخل ہوگیا۔ اسوقت اس مین دو دروازے آمنے سامنے بنائے گئے تھے تاکہ لوگ ایک طرف سے اندر جائین تو دوسری طرف سے باآسانی باہر آسکین۔ ساتوین دفعہ حجاج بن یوسف نے جو اسوقت حاکم مکہ تھا سامنے کے دروازے کو تو بند کردیا اور حطیم کی طرف کی دیوار توڑکر اور کعبہ شریف کو چھوٹا کرکے پہلی بنیاد پر قائم کردیا۔ اب اس زمانہ مین کعبہ شریف اس ہی طور پر قائم ہے۔ اس کے بعد کوئی توڑ پھوڑ نہین واقع ہوئی۔

الغرض جب حضرت ابراہیم علیہ السلام کعبہ شریف کی تعمیر سے فارغ ہوئے۔ آپ کو بارگاہ ایزدی سے حکم ہوا۔ وَاَذِّنْ فِی النَّاسِ بِالْحَجِّ یَاْتُوْكَ رِجَالًا وَّ عَلٰی كُلِّ ضَامِرٍ یَّاْتِیْنَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِیْقٍ (اور پکار لوگون کو حج کے لئے آئینگے تیرے پاس پیدل اور دبلی اونٹنیون پر سوار ہوکر دور دراز کے راستون سے) حضرت ابراہیم علیہ السلام نے عرض کیا مَا یَبْلُغُ صَوْتِیْ (نہین پہونچے گی آواز میری) حکم ہوا عَلَیْكَ الْاَذَانُ وَعَلَیْنَا الْبَلَاغُ (تیرا کام پکارنا ہے پہنچادینا ہمارا کام ہے) حکم الٰہی کے مطابق حضرت ابراہیم علیہ السلام ایک پتھر پر کھڑے ہوئے (اور اس ہی وجہ سے اس پتھر کو مقام ابراہیم کہتے ہین) اور وہ اتنا بلند ہوا کہ سب پہاڑون سے اونچا ہوگیا تب انہون نے پکارا یَا اَیُّهَا النَّاسُ اِنَّ رَبَّكُمْ قَدْ بَنٰی لَكُمْ بَیْتًا وَّكَتَبَ عَلَیْكُمُ الْحَجَّ فَاَجِیْبُوْا رَبَّكُمْ (اے لوگو! تحقیق تمہارے پروردگار نے تمہارے لئے بنایا گھر اور فرض کیا واسطے تمہارے حج پس خدا کے حکم کی تعمیل کرو)۔

صحیح بخاری اور صحیح مسلم مین عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ فرمایا سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے بُنِیَ الْاِسْلَامُ عَلٰی خَمْسٍ۔ شَهَادَةُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔ وَاِقَامُ الصَّلٰوةِ وَاِیْتَاءُ الزَّكٰوةِ۔ وَالْحَجُّ وَصَوْمُ رَمَضَانَ۔ (یعنی اسلام کی بنیاد پانچ چیزون پر ہے اول گواہی دینی اس امر پر کہ نہین کوئی معبود برحق سوائے اللہ کے اور تحقیق محمد صلی اللہ علیہ وسلم اسکے بندے اور رسول ہین۔ اور نماز کا ٹھیک طور پر پڑھنا۔ اور زکوۃ دینا۔ اور حج کرنا۔ اور رمضان کے روزے رکھنے)۔ اس سے معلوم ہوا کہ حج ارکان اسلام سے ہے اور جس نے حج نہین کیا درحالیکہ اس مین حج کرنے کی استطاعت تھی تو گویا اس نے ارکان اسلام ناتمام رکھے؛ جامع ترمذی مین حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مَنْ مَلَكَ زَادًا وَّرَاحِلَةً تُبَلِّغُهٗ اِلٰی بَیْتِ اللّٰهِ وَلَمْ یَحُجَّ فَلَا عَلَیْهِ اَنْ یَّمُوْتَ یَهُوْدِیًّا اَوْ نَصْرَانِیًّا (جو مالک ہو خرچ اور سواری کا کہ پہنچائے اسکو بیت اللہ تک اور وہ حج نہ کرے پس کچھ فرق نہین کہ وہ مرے یہودی ہوکر یا نصرانی ہوکر)۔ مسند دارمی مین ابی امامہ سے اس طرح آیا ہے قال رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ لَّمْ یَمْنَعْهُ مِنَ الْحَجِّ حَاجَةٌ

ظَاهِرَةٌ أَوْ سُلْطَانٌ جَائِرٌ أَوْ مَرَضٌ حَابِسٌ فَمَاتَ وَلَمْ يَحُجَّ. فَلْيَمُتْ إِنْ شَاءَ يَهُودِيًّا. وَإِنْ شَاءَ نَصْرَانِيًّا (فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس کو منع نہ کرے حج کرنے سے کوئی ضرورت ظاہری یا بادشاہ ظالم یا مرض مانع اور وہ مر جائے ایسے حال میں کہ اس نے حج نہیں کیا تھا پس وہ مرے گا یہودی ہو کر یا نصرانی ہو کر) بعض روایتوں کے بموجب آدم علیہ السلام کے وقت سے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ تک جتنے پیغمبر علیہم السلام ہوئے ہیں سب نے خانہ کعبہ کا حج کیا ہے چنانچہ بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ جب حضرت آدم علیہ السلام سرندیپ یعنی لنکا سے حج کو چلے تو فرشتوں نے کہا یَا آدَمُ بَرَّ حَجُّكَ. فَإِنَّا حَجَجْنَا قَبْلَكَ بِأَلْفَيْ عَامٍ (اے آدم اچھا کر حج اپنا کہ تحقیق ہم نے حج کیا ہے تجھ سے دو ہزار برس پہلے) + اسی امر میں مختلف روایتیں ہیں کہ پہلے حج خانہ کعبہ کا صرف پیغمبر علیہم السلام وں ہی پر فرض تھا یا انکی امتوں پر بھی۔ اگرچہ بحر العمیق میں یہی لکھا ہے کہ آدم علیہ السلام کے وقت سے حج پیغمبر علیہم السلام وں پر بھی اور انکی امتوں پر بھی فرض تھا۔ بلکہ یہاں تک لکھا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام سے دو ہزار سال پہلے سے ملائک بیت اللہ کا حج کرتے تھے۔ لیکن صحیح یہی ہے جو ملا علی قاری نے شرح مناسک متوسط میں لکھا ہے۔ اور علماء کا اس پر اتفاق بھی ہے کہ پہلے حج صرف پیغمبروں پر ہی فرض تھا اور انکی امتوں پر نہیں تھا۔ لیکن ہمارے پیغمبر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے آپ پر فرض ہوا اور آپ کی امت پر بھی۔ پرانی کتابوں میں لکھا ہے کہ پہلی امتیں حج کے ارکان بطور نفل ادا کیا کرتی تھیں۔

جائز کمائی کے روپیہ سے حج کرنا چاہئے۔ اسکے متعلق ہم نے فقرہ ۵۰ کے مسئلہ میں ذکر کیا ہے۔ اگر کسی کے پاس ناجائز یا مشتبہ مال ہو تو اسکو چاہئے کہ کسی کا روپیہ قرض لیلے اور اس قرض کو اپنے مشتبہ مال میں سے ادا کر دے۔ بڑے بڑے بزرگوں کو اکثر حج کے موقع پر شبہ ہوتا تھا کہ جس کمائی سے ہم حج کر رہے ہیں اسمیں کچھ ناجائز کمائی تو شامل نہیں ہے حالانکہ انکی بالکل جائز اور پاک کمائی ہوتی تھی۔ چنانچہ ابی سلیمان دارانی رضی اللہ عنہ کی نسبت لکھا ہے کہ جب آپ احرام باندھنے لگے تو غش کھا کر گر پڑے اور بہت دیر تک غش میں پڑے رہے جب ہوش آیا تو اپنے ساتھی سے کہا کہ مجھے ایک حدیث یاد آئی تھی کہ اگر کوئی شخص مال حرام سے حج کرتا ہے تو خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ لَا لَبَّيْكَ وَلَا سَعْدَيْكَ وَحَجُّكَ هٰذَا مَرْدُوْدٌ عَلَيْكَ۔ (یعنی تیری لبیک پکار نی ہم کو منظور نہیں اور تیرا حج تجھ ہی کو مبارک رہے) تو مجھے خوف ہوا کہ کہیں مجھے بھی ایسا نہ کہا جائے۔ اسیطرح علی بن حسین رضی اللہ عنہ اسی خیال سے غش کھا کر گر گئے تھے۔ اور بے ہوش رہے تھے۔

متوکلین کا حج۔ صحیح بخاری میں حضرت عبداللہ بن عباس سے روایت ہے کہ یمن کے لوگ بغیر خرچ راہ اور سامان سفر کے حج کو جایا کرتے تھے اور کہتے تھے کہ ہم خدا تعالیٰ پر توکل کر کے حج کو جا رہے ہیں۔ اُن کے حق میں خدا تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ وَتَزَوَّدُوْا فَإِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوٰى۔ (توشہ ساتھ لیکر چلا کرو کیونکہ توشہ ساتھ لینے سے کسی سے سوال کرنے سے بچو گے)۔ اور درحقیقت یہ بات صحیح ہے کہ بعض لوگ اگرچہ صابر بننے کا دعویٰ کرتے ہیں۔ مگر درحقیقت وہ ایسے نہیں ہوتے۔ چنانچہ ایک مرتبہ حضرت شبلی رحمۃ اللہ علیہ حج کو چلے کچھ فقراء نے آپ سے عرض کی کہ ہم بھی ہمراہ چلیں گے آپ نے فرمایا کہ چلو مگر شرط یہ ہے کہ توشہ ساتھ نہ لو اور کسی سے سوال نہ کرو اور کوئی کچھ دے تو قبول نہ کرو۔ تیسری شرط میں ان کو تامل ہوا تو آپ نے فرمایا کہ بس تم نے خدا تعالیٰ پر توکل کیا کیا۔ لوگوں کے دینے پر توکل کیا۔ غرض یہ ہے کہ توکل کر کے جانا بہت مشکل ہے اور اسی وجہ سے توشہ ساتھ نہ لیکر چلنے کی ممانعت آئی ہے۔

ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے فرمایا کہ جس وقت تو حاجی سے ملاقات کرے تو سلام کر اسکو اور مصافحہ کر اس سے اور اس سے اپنے لئے بخشش کو کہہ اس سے پہلے کہ وہ اپنے گھر میں داخل ہو۔ اور یہ اسلئے ہے کہ وہ بلاشک بخشا گیا ہے۔ ابن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے کہ فرمایا رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ حاجی مستجاب الدعوات ہو جاتے ہیں جسوقت کہ وہ مکہ شریف میں داخل ہوتے ہیں اور گھر واپس آنے کے چالیس روز بعد تک ایسے ہی رہتے ہیں۔ چنانچہ زمانہ گذشتہ میں یہ دستور تھا (اور اب بھی ہے مگر اب کسی اور خیال پر) کہ جب حجاج اپنے گھر واپس آتے تھے تو لوگ انکے استقبال کیواسطے جایا کرتے تھے اور انکی غرض یہ ہوتی تھی کہ چونکہ اس شخص کی مغفرت ہو چکی ہے اور یہ گناہوں سے پاک ہو کر آیا ہے اس سے چلکر مصافحہ کریں پیشتر اسکے کہ وہ دنیا میں ملوث ہو جائے تاکہ ہم کو بھی اُن سے کچھ فیض پہنچے۔

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا حج۔ جب آپ نے حج کا ارادہ کیا۔ صحابہ کو جمع کیا اور سفر کی تیاری شروع ہوئی مدینہ کے اطراف و جوانب میں یہ خبر مشہور ہو گئی۔ دور دور کے مسلمان آکر جمع ہو گئے۔ حاجیوں کی تعداد بے شمار تھی پنجشنبہ یا ہفتہ کے دن ۲۴ ذی القعدہ کو ظہر کی نماز مدینہ شریف کی مسجد میں ادا کی۔ اور نماز سے پہلے خطبہ پڑھا اور لوگوں کو ارکان حج تعلیم فرمائے۔ بعض علماء کہتے ہیں کہ یہ دن جمعہ کا تھا لیکن احادیث صحیحہ اس بات پر دلالت کرتی ہیں کہ آپ پنجشنبہ کو سفر کیا کرتے تھے۔ چنانچہ صحیح بخاری میں اسیطرح سے آیا ہے ماکان رسول اللہ يخرج في سفر اذا خرج الا يوم الخميس۔ نہ نکلتے تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سفر کو مگر جب نکلتے تھے تو جمعہ کے دن۔ الغرض نماز ظہر کے بعد سر میں تیل ڈالا اور کنگھا کیا۔ اور چادر اوڑھی اور سفر کو روانہ ہوئے دگویا ظہر عصر کے درمیان سفر کیا) جب ذو الحلیفہ میں پہنچے تو نماز قصر کر کے پڑھی اور شب کو وہاں قیام کیا۔ اور وہاں پانچ نمازیں ادا کیں۔ یعنی عصر مغرب۔ عشاء صبح۔ ظہر۔ صبح کو آپ نے خطمی اور اشنان سے غسل کیا اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے خوشبو لگائی جس میں مشک ملا ہوا تھا۔ اور وہ آپکے بدن اور سر مبارک پر ملا۔ غسل کے بعد تہمد باندھا اور چادر اوڑھی یہ آپ نے نماز ظہر کے بعد کیا۔ اور منقول نہیں کہ سوائے نماز ظہر کے اور کوئی نماز خاص احرام کیواسطے پڑھی۔ اور احرام باندھنے سے پہلے اونٹ کے کوہان میں دائیں جانب چھیر دیا۔ اس امر میں اختلاف ہے کہ آیا لبیک آپ نے حج کی کہی یا عمرہ اور

حج کی ملاکر۔ اس کے بعد آپ اونٹنی پر سوار ہوئے۔ تو پہلی مرتبہ جب لبیک کہی جب احرام باندھ چکے۔ اور دوسری مرتبہ جب لبیک کہی جب اونٹنی کھڑی ہوئی۔ پھر جب بیدا کی پہاڑی پر آپ چڑھے جب لبیک کہی۔ اور کبھی لبیک بحجۃ و عمرۃ کہتے۔ اور کبھی لبیک بحجۃ کہتے اور فرماتے تھے ۔ لَبَّيْكَ اَللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ ۔ اِنَّ الْحَمْدَ وَ النِّعْمَةَ لَكَ وَ الْمُلْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ ۔ اور آپ یہ بلند آواز سے فرماتے تھے۔ کہ صحابہ سنتے اور آپ اُن سے فرماتے کہ آواز بلند کرو۔ اور صحابہ تلبیہ کے الفاظ میں کمی بیشی بھی کرتے تھے۔ اور پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم منع نہ فرماتے تھے۔ آپکی سواری میں ایک اونٹنی تھی جس پر کجاوہ تھا نہ محل۔ جب روحاء کے مقام میں پہنچے تو ایک جنگلی گدھا ملا جو زخم کھایا ہوا تھا۔ تو آپ نے فرمایا کہ ٹھہر جاؤ اسکا شکار کرنیوالا ابھی آجائیگا۔ اتنے میں شکاری دوڑا ہوا آیا اور اُس نے کہا آپکو اختیار ہے کہ اس شکار کو جو چاہیں کریں۔ تو آپنے حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کو فرمایا کہ اس شکار کو لوگوں کو تقسیم کر دو۔ اس کے بعد اثایہ کی منزل میں پہنچے تو ایک ہرن کو دیکھا کہ درخت کے سایہ میں سوتا ہے تو آپنے ایک شخص کو اس پر متعین کیا کہ کوئی حاجی اسکا شکار نہ کرنے پائے۔ جب عرج میں پہنچے۔ تو اتفاقاً ایک غلام پیچھے رہ گیا تھا۔ جس کے پاس آپ کا اونٹ تھا بہت دیر تک اس کا انتظار کیا جب وہ آیا تو اونٹ اس کے پاس نہ تھا حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ تادیباً اسکو مارنے لگے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انظروا الی ھذا المحرم ما یصنع اور آپ ہنستے تھے اور آپنے صرف یہی الفاظ فرمائے اور کچھ نہیں کہا۔ جب آپ ابواء میں پہنچے تو صعب بن جثامہ نے ایک جنگلی گدھا شکار کیا ہوا ہدیۃً پیش کیا آپ نے قبول نہ فرمایا۔ اور جب انکو آزردہ پایا تو آپ نے فرمایا کہ ہم سب محرم ہیں۔ اور اسی وجہ سے میں نے ہدیہ رد کیا۔ اور جب وادی عسفان میں پہنچے تو حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ تو جانتا ہے کہ کونسی وادی ہے۔ وہ بولے کہ یہ وادی عسفان ہے تو آپ نے فرمایا کہ ایک روز تھا کہ حضرت ہود اور حضرت صالح علیہما السلام اس وادی میں اپنے سرخ اونٹوں پر چلے جاتے تھے اور تہمد بندھا ہوا اور کمبل اوڑھے ہوئے تھے اور حج کی تلبیہ کہتے جاتے تھے۔ اب جب آپ سرف میں پہنچے تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو حیض آیا تو افسردہ ہوئیں اور رونے لگیں تو آپ نے فرمایا کیوں روتی ہے کچھ فکر نہ کر کہ اسکو خدا تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کی بیٹیوں کیواسطے لکھدیا ہے اور اس سے حج میں تجکو کچھ نقصان نہیں پہنچ سکتا۔ جو کچھ حاجی کرتے ہیں تو بھی کر مگر صرف طواف نہ کر۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے صرف عمرہ کا احرام باندھا تھا۔ تو آپ نے فرمایا کہ غسل کر اور حج کا احرام باندھ لے۔ تو آپنے ایسا ہی کیا اور کل افعال حج کے کئے سوائے طواف کے اور پاک ہونے کے بعد طواف کیا اور سعی کی۔ تو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اب تو حج اور عمرہ کے احرام سے باہر ہوئی۔ تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ مجھے شک ہے کہ میں نے وقوف عرفات کے بعد عمرہ کا طواف کیا تو وہ طواف صحیح ہوا یا نہیں۔ تو آپ نے اُنکے بھائی عبد الرحمٰن سے کہا کہ انکو تنعیم لیجاؤ اور وہاں سے عمرہ کا احرام بندھوا کر لاؤ کہ یہ عمرہ کرے علماء لکھتے ہیں کہ یہ صرف حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے شبہہ رفع کرنیکو کیا گیا ورنہ طواف اور سعی اُنکے حج اور عمرہ کو کافی تھی اور وہ پہلے متمتع تھیں اور حج اور عمرہ جمع کیا تھا۔ لیکن بعض علماء لکھتے ہیں کہ آپ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ عمرہ ترک کر دے اور حج کا احرام باندھ لے اور حج ختم کرنے کے بعد آپنے اس عمرہ کی قضا کیواسطے فرمایا اور وہی عمرہ تھا جس کے واسطے عبد الرحمٰن سے کہا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو تنعیم سے عمرہ کا احرام بندھوا کر لائیں۔ یہ قول امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا ہے ۔ اس کے بعد آپ نے وادی ذی طوی میں قیام فرمایا اور یہ یکشنبہ کی شب تھی اور ذی الحجہ کی پانچ تاریخ تھی۔ دوسرے روز صبح کی نماز ادا فرما کر غسل کیا اور مکہ کے شہر میں داخل ہوئے اب آفتاب نکلے کو ایک گھنٹہ گذر چکا تھا۔ اب دروازہ بنی شیبہ پر پہنچے تو فرمایا۔ اَللّٰهُمَّ زِدْ بَيْتَكَ هٰذَا تَشْرِيْفًا وَّتَعْظِيْمًا وَّ مَهَابَةً۔ لیکن بعض روایتوں میں آیا ہے کہ جب آپکی نظر کعبہ شریف پر پڑی تو تکبیر پڑھی اور یہ دعا پڑھی اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ الخ (دیکھو فقرہ ۷۷) جب مسجد کے اندر داخل ہوئے تو سیدھے کعبہ شریف کی طرف تشریف لے گئے اور جب حجر اسود کے مقابل آئے تو سلام کیا مگر ہاتھوں کو نہ اٹھایا۔ اسکے بعد طواف شروع کیا اسطرح کہ خانہ کعبہ بائیں ہاتھ کی طرف رہا اور دوران طواف میں صرف درمیان حجر اسود اور رکن یمانی کے فرمایا۔ رَبَّنَا اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّ فِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ اور اول کے تین چکر میں جلدی چلے اور پاؤں کو نزدیک نزدیک رکھا جیسا کہ پہلوان چلا کرتے ہیں اور ردائے مبارک کو دائیں بغل کے نیچے سے نکالکر بائیں کندھے پر ڈالا (یعنی داہنا کندھا کھلا رکھا) اور باقی چار چکروں میں آہستہ چلے۔ اور ہر بار حجر اسود کے مقابل آکر اس لکڑی سے جو دست مبارک میں تھی حجر اسود کی طرف اشارہ کرتے اور اس کو چوم لیتے (وہ لکڑی ایک عصا تھا جسکا سرا ادھر کو مڑا ہوا تھا) اور حجر اسود کو بوسہ دیتے تو لب مبارک کو اس پر رکھتے۔ اور حدیثوں میں آیا ہے کہ کبھی اپنے لبوں کو اس پر رکھتے اور کبھی دست مبارک کو اس پر رکھتے اور پھر ہاتھوں کو چومتے۔ اور استلام کے وقت فرماتے اَللّٰهُ اَكْبَرُ اور کبھی حجر اسود پر پیشانی بھی رکھتے اور اس پر سجدہ کر کے بوسہ دیتے۔ یہ احادیث صحیحہ سے ثابت ہے۔ طواف سے فارغ ہونے کے بعد مقام ابراہیم پر آئے یہ پڑھتے ہوئے وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهِيْمَ مُصَلًّى۔ اور وہاں دو رکعت نماز پڑھی (مقام ابراہیم اسوقت خانہ کعبہ کے قریب تھا دیکھو فقرہ ۲۲۵)۔ اور آپ نے پہلی رکعت میں قُلْ يٰۤاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ اور دوسری میں قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ پڑھی۔ اور جب نماز سے فارغ ہوئے تو حجر اسود کی طرف تشریف لائے اور استلام کیا اور باب صفا سے باہر صفا کیطرف تشریف لے گئے۔ اور جب صفا پر پہنچے تو اِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ الخ پڑھا۔ اسکے بعد اَبْدَاُ بِمَا بَدَاَ اللّٰهُ بِہٖ فرمایا (نسائی کی روایت میں ابدأ امر کا صیغہ ہے)۔ اسکے بعد کوہ صفا پر اتنا چڑھے کہ کعبہ شریف نظر آنے لگا۔ اور کعبہ شریف کیطرف منہ کیا۔ اور خدا تعالیٰ کی بڑائی کی اور کہا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ الخ۔ تین بار تہلیل کہا اور اسکے درمیان دعا پڑھتے تھے۔ اسکے بعد نیچے آئے۔ شیبہ کی بیٹی صفیہ روایت کرتی ہیں کہ صفا و مروہ کے درمیان آپنے یہ پڑھا تھا (رب اغفر وارحم انك انت الاعز والاكرم) اور سعی آپ نے پیدل کی تھی مگر جب لوگوں کی تعداد بہت ہوگئی تو آپ اونٹنی پر سوار ہوگئے اور سعی تمام کی۔ اور جب مروہ پر پہنچے تو وہی کیا جو صفا پر کیا تھا اور جب سعی تمام ہوئی تو آپ نے صحابہ

سے فرمایا کہ جو قربانی نہیں لایا ہے وہ احرام کھول سکتا ہے۔ تو اس طرح صحابہ ترویہ کے دن تک یعنی ۸۔ ذی الحجہ تک بلا احرام رہے۔ اور فرمایا کہ اگر ہمارے پاس بھی قربانی نہ ہوتی تو ہم بھی احرام کھول دیتے۔ (بعض روایات میں آیا ہے کہ آپ نے بھی احرام کھول دیا۔ مگر یہ غلط ہے)۔ اور سر منڈوانے والوں کے واسطے آپنے فرمایا۔ اَللّٰهُمَّ ارْحَمِ الْمُحَلِّقِيْنَ۔ انکے واسطے تین دفعہ ایسا فرمایا اور ایک بار مقصرین کا لفظ فرمایا حضرت ابوبکر عمر علی رضی اللہ عنہم اور طلحہ رضی اللہ عنہ نے احرام نہیں کھولے تھے بوجہ اسکے کہ انکے ساتھ قربانی تھی۔ اور سب امہات المومنین نے احرام کھول دیا تھا کیونکہ قربانی انکے ساتھ نہ تھی اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے بھی بوجہ قربانی ساتھ نہ ہونے کے احرام کھول دیا تھا۔ ان ایام میں جو لوگ ساتھ آئے تھے وہ نماز قصر پڑھتے رہے۔ پنجشنبہ کو آفتاب نکلنے پر منی کی طرف چلے۔ سب لوگ ساتھ چلے جس نے احرام کھول رکھا تھا اس نے اس روز احرام باندھا اور ساتھ ہولیا۔ منی میں پہنچے تو نماز ظہر و عصر و مغرب اور عشاء پڑھی اور رات سب وہاں رہے یہ جمعہ کی شب تھی۔ آفتاب نکلنے پر منی سے بائیں طرف کی راہ سے عرفات کی طرف روانہ ہوئے۔ بعض صحابہ تکبیر کہتے تھے اور بعض تلبیہ۔ آپ منع نہ فرماتے تھے۔ جب نمرہ میں پہنچے تو جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا خیمہ اس جگہ کھڑا کیا گیا۔ آپ اس میں اترے۔ جب آفتاب کو زوال ہوا تو فرمایا کہ اونٹنی تیار کیجائے تو آپ اونٹنی پر سوار ہوئے اور خطبہ پڑھا۔ اس خطبہ میں اسلام کے قواعد بیان فرمائے۔ اور شرک اور جاہلیت کی بنیاد جڑ سے اکھیڑ ڈالی۔ اور امت کو وصیت کی کہ عورتوں پر مہربانی رکھنا اور انکے حقوق کو نگاہ رکھنا۔ اور عورتوں کا جو حق مردوں پر ہے وہ بیان فرمایا۔ اور پھر فرمایا کہ تم لوگ گواہی دیتے ہو سب یکزبان بولے ہم گواہی دیتے ہیں کہ آپنے خدا تعالیٰ کے احکام ہمارے پاس پہنچائے اور امت کو خوب نصیحت کی اور حق رسالت ادا کیا۔ تب آپ نے شہادت کی انگلی آسمان کی طرف کرکے تین مرتبہ فرمایا۔ اَللّٰهُمَّ اشْهَدْ۔ پھر آپ نے فرمایا کہ تم لوگ یہ سب باتیں ان لوگوں کو جو اس مجلس میں حاضر نہیں ہیں پہنچا دینا۔ اس کے بعد آپ اونٹنی سے اترے اور حضرت بلال رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ اذان دے۔ اذان دی گئی اور آپ نے نماز ظہر اور عصر ملاکر قصر کرکے پڑھائی۔ اور جو لوگ مکہ کے ساتھ آئے تھے انہوں نے بھی نماز قصر ہی آپکے ساتھ پڑھی۔ نماز سے فارغ ہوکر قصواء پر سوار ہوئے اور میدان عرفات میں آئے۔ اور وہاں دامن کوہ میں بڑے بڑے پتھروں پر روبقبلہ اونٹنی پر کھڑے ہوئے۔ اور دعا و زاری شروع کی یہانتک کہ آفتاب غروب ہوا۔ پھر آپنے فرمایا کہ جس جگہ ہم کھڑے ہوئے ہیں یہی جگہ مخصوص نہیں ہے۔ عرفات میں جہاں چاہو کھڑے ہو۔ عرفات میں آپ دعا کے واسطے ہاتھ خدا تعالیٰ کے روبرو سینہ تک اٹھاتے تھے اور اسطرح دعا مانگتے تھے جیسا کوئی مسکین روٹی طلب کرتا ہے۔ آپ نے یہ دعا مانگی تھی (دیکھو فقرہ ۲۷)۔ آج کے روز ایک شخص میدان عرفات میں اونٹ پر سے گر پڑا اور مرگیا۔ تو آپ نے فرمایا کہ اسکو پانی اور بیری کے پتہ سے غسل دو۔ اور جو چادر احرام کی اور تہبند باندھے ہوئے ہے اسمیں اسکو دفن کردو اور نہ اس کے خوشبو لگاؤ اور نہ اس کے سر اور منہ کو چھپاؤ۔ اور فرمایا کہ قیامت کے دن یہ لبیک کہتا ہوا اٹھیگا۔ جب غروب آفتاب پر آپ روانہ ہوئے تو اسامہ بن زید کو قصواء پر پیچھے سوار کیا اور اونٹنی کی مہار اتنی کھینچے رہے کہ اسکا سر زین سے لگتا تھا۔ اور راستہ میں فرماتے تھے کہ اے لوگو آہستہ چلو کہ دوڑنا ٹھیک نہیں اور بھاگ دوڑ پرہیزگاری کے خلاف ہے۔ اب واپسی پر آپ مازمین کے راستہ سے آرہے تھے (جس طرح آپ عیدگاہ جاتے ہوئے ایک راستہ سے جاتے دوسرے سے واپس آتے تھے وہی طور یہاں بھی جاری رکھا) راستہ میں کسی جگہ جب میدان آجاتا تھا تو کچھ اونٹنی کو تیز کر دیتے تھے۔ اور راستہ میں تلبیہ کہتے تھے۔ اور راستہ میں وضو کیا تو اسامہ نے دریافت کیا یا رسول اللہ آپ نماز پڑھیں گے تو فرمایا اَلصَّلٰوةُ اَمَامَكَ نماز آگے ہے۔ پھر سوار ہوئے اور مزدلفہ پہنچے۔ پھر وضو کامل کیا۔ اور اذان کہی گئی اور اقامت اور اسباب اتارنے سے پہلے نماز مغرب ادا کی۔ پھر اسباب اتار کر اقامت دوسری کہی گئی اور عشاء کی نماز بھی پڑھی گئی۔ نماز عشاء کی اذان نہیں کہی گئی۔ اور نماز مغرب اور عشاء کے درمیان نماز نفل نہ پڑھی اور درمین آرام کیا۔ اسکے بعد کوئی تہجد کی نماز نہیں پڑھی [احادیث صحیحہ سے بھی معلوم ہوتا ہے] ضعفاء کو اجازت دی کہ صبح ہونے سے پہلے اگلے مقام یعنی منا پہنچیں۔ اور فرمایا کہ جبتک آفتاب نہ نکلے جمرہ پر کنکری نہ ماریں۔ لیکن حدیث حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے معلوم ہوتا ہے کہ آپنے ام سلمہ کو نحر کی رات روانہ کیا اور انہوں نے کنکر رات ہی کو مارے اور مکہ تشریف لے گئیں اور طواف صدر ادا کیا اور واپس منا آگئیں۔ اس کی اسناد ضعیف ہیں اور عورتوں کو رات کو بھیجا اور سب نے رات کو جمرہ کی رمی کی (اس مسئلہ میں اختلاف ہے۔ شافعیؒ و احمدؒ کہتے ہیں کہ رمی جائز نہیں مگر بعد طلوع آفتاب۔ لیکن اور علماء کہتے ہیں کہ معذور کو جائز ہے) صبح ہونے پر نماز صبح کی اول وقت پڑھی۔ اسکے بعد سوار ہوئے اور مشعر حرام میں آئے۔ [مشعر حرام وہ جگہ ہے جہاں اب ایک گنبد بنایا گیا ہے] اور وہاں قیام کیا اور قبلہ کیطرف منہ کیا۔ اور دعا اور تضرع اور التجا میں مشغول ہوئے اور تکبیر اور تہلیل اور ذکر کرتے رہے یہانتک کہ آفتاب نکلنے کے قریب ہوا تو قصواء پر سوار ہوئے اور فضل بن عباس کو اپنے پیچھے بٹھایا اور اسامہ ابن قریش کے ساتھ پیدل چلے۔ فضل سے راستہ میں فرمایا کہ رمی کیواسطے کنکر چن لے۔ تو انہوں نے سات کنکر چنکر پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو دیے آپنے دونوں ہاتھوں سے انکی گرد جھاڑی اور کہا اَمْثَالَ هٰؤُلَاءِ فَارْمُوْا اِيَّاكُمْ وَالْغُلُوَّ فِي الدِّيْنِ فَاِنَّمَا هَلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ بِالْغُلُوِّ فِي الدِّيْنِ (اسیطرح پر مارو اور بچتے رہو غلو سے دین میں سو بس ہلاک ہوئے اگلے تمہارے غلو سے دین میں)۔ اس راستہ میں ایک عورت قبیلہ خثعم کی نہایت خوبصورت ملی اور آپ سے دریافت کیا کہ میرا باپ نہایت بڈھا اور ضعیف ہے اور وہ اونٹ پر بھی نہیں بیٹھ سکتا۔ تو کیا میں اسکی طرف سے حج کر سکتی ہوں۔ آپنے فرمایا کہ ہاں تو اسکی طرف سے حج کر۔ فضل اس عورت کی طرف دیکھتے رہے تو آپ نے اپنا دست مبارک فضل کے منہ کے سامنے کر لیا کہ اسکو نہ دیکھ سکیں۔ پھر ایک بڑھیا عورت ملی اور کہا کہ میری ماں بہت ضعیف اور ناتوان ہے اگر اونٹ پر باندھکر بٹھاؤں تو ممکن ہے کہ وہ ہلاک ہو جاوے۔ فرمایا کہ اگر تیری ماں پر قرض ہوتا تو تو ادا کرتی یا نہیں؟ اس نے کہا ہاں ادا کرتی۔ تو آپنے فرمایا کہ حج بھی اس پر خدا کا قرض ہے تو

اسکی طرف سے اوا کرو۔ اب جو منا پہنچے تو وادی کے نشیب مین جمرۃ العقبہ کی رمی کے واسطے کھڑے ہوئے۔ اس طرح پر تھہرنا دائین طرف رہا اور مکہ شریف بائین کو۔ تو آپ نے سواری پر سے ایک ایک کنکر کرکے جمرہ پر مارا۔ اور ہر کنکر کے ساتھ تکبیر کہتے تھے۔ اور پہلی کنکری پر تلبیہ موقوف کردی اور اسوقت بلال رضی اللہ عنہ اور اسامہ ابن زید بھی ساتھ تھے ایک اونٹ کی لگام پکڑے ہوئے تھا اور ایک چھتری لگائے ہوئے تھا۔ وہان آپ نے خطبہ پڑھا اور تمام مخلوق کو آپکی آواز خیمون کے اندر تک پہنچتی تھی اور یہ معجزہ تھا۔ اس خطبہ مین آپنے نحر کے دن کا حال بیان کیا اور اس دن کی فضیلت بتائی۔ اور فرمایا کہ حج کے ارکان سیکھ لو۔ کہ شاید دوسری بار مین حج نہ کرون۔ اور فرمایا کہ جو کچھ کتاب اللہ مین لکھا ہے وہ سب مانو۔ اور مہاجر اور انصار کو اپنے پاس بلایا اور فرمایا کہ ہمارے بعد کافر نہ ہو جانا کہ ایک دوسرے کو قتل کرنے لگ جاؤ۔ اور فرمایا کہ جان لو کہ جو شخص گناہ کرتا ہے اسکی جواب دہی اس ہی کے ذمہ ہے۔ اور فرمایا کہ جو لوگ اس مجلس مین حاضر ہین وہ اورون کو بھی جو غیر حاضر ہین احکام بتا دین۔ پھر ذبح گاہ پر آئے۔ (یہ جگہ بھی وہین قریب ہی ہے) وہان ترسیٹھ اونٹ ٹانگ بندھے کھڑے تھے۔ (اور ترسیٹھ ہی برس کی آپ کی عمر شریف ہوئی)۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ گوشت اور کھال اور جھول کو مسکینون کو تقسیم کر دو۔ اور قصائی کو اسمین سے کچھ دینا اسکو علیحدہ اجرت دی جائیگی۔ (حدیث انس رضی اللہ عنہ سے جو یہ معلوم ہوتا ہے کہ سات اونٹ آپ نے اپنے دست مبارک سے ذبح کئے اور حدیث جابر رضی اللہ عنہ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ترسیٹھ۔ تو اہل حدیث لکھتے ہین کہ انس رضی اللہ عنہ نے سات اونٹ ذبح کرتے دیکھے ہونگے پھر وہ اس جگہ سے چلے گئے ہونگے)۔ جب نحر سے فارغ ہوئے تو آپ نے باواز بلند کہا۔ مِنًا کُلُّهَا مَنْحَرٌ وَفِجَاجُ مَكَّةَ كُلُّهَا مَنْحَرٌ۔ اس کے بعد حجام کو بلاکر سر مبارک کو اپنے منڈوایا۔ اور محمد بن عبد اللہ بن فضل نے آپکی حجامت کی۔ آپنے فرمایا یا مَعْمَرُ اَمْكَنَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ مِنْ شَحْمَةِ اُذُنَيْهِ فِيْ يَدِكَ الْمُوْسٰى فَقَالَ مَعْمَرٌ ذٰلِكَ مِنْ نِعْمَةِ اللّٰهِ عَلَيَّ (اے معمر اختیار دیا تجکو خدا کے رسول نے اپنے دونون کانون کی لو کے درمیان کا اور تیرے ہاتھ مین استرا ہے۔ پس کہا معمر نے یہ خدا تعالیٰ کی نعمت ہے مجھپر۔) پھر اشارہ کیا حجام کو کہ داہنی طرف سے مونڈنا شروع کرے۔ جب اسی طرف کا ختم ہوا تو ان بالون کو حاضرین کو تقسیم کیا۔ اور اشارہ فرمایا کہ بائین طرف سے مونڈے۔ اور ان بالون کو ابو طلحہ کو دیا اور ابو طلحہ کو کچھ بائین طرف کے بال بھی ملے تھے۔ جب اس سے فارغ ہوئے تو ناخن ترشوائے۔ لوگون کو ایک ایک بال یا ناخن مشکل سے ملا۔ اس کے بعد زوال سے پہلے مکہ مین گئے۔ اور طواف زیارت کیا۔ (بعض محدثین لکھتے ہین کہ طواف زیارت کو رات تک دیر کی۔ یہ ٹھیک نہین ہے) یہ طواف آپنے اونٹنی پر سوار ہوکر کیا تھا (بعضون کے خیال مین بوجہ کثرت اژدحام کے تاکہ سب آپکو دیکھ سکین اور طواف سیکھین۔ اور بعض کہتے ہین کہ پاؤن مبارک مین زخم تھا اور ضرورت کی وجہ سے سواری پر طواف کیا)۔ اسکے بعد چاہ زمزم پر آئے۔ عباس اور انکی اولاد زمزم کا پانی کھینچتے تھے۔ تو آپ نے فرمایا کہ اگر یہ خوف نہ ہوتا کہ لوگون کا ہجوم بہت ہو جائیگا تو مین خود پانی کھینچتا۔ پھر ایک ڈول پانی آپکے پاس لایا گیا۔ آپنے کھڑے ہوکر پیا۔ (یہ کھڑے ہوکر پینا جواز کے واسطے تھا یا ضرورت کے واسطے) پھر اسیوقت منا تشریف لیگئے۔ اور نماز ظہر وہان ادا کی۔ اور صحیحین مین یہی پایا جاتا ہے۔ مگر صحیح مسلم کی دوسری روایت مین یہ ہے کہ نماز ظہر مکہ مین پڑھی۔ اور اس ہی کو علما ترجیح دیتے ہین کیونکہ یہ دو روایت سے ثابت ہے جابر رضی اللہ عنہ کی اور عائشہ رضی اللہ عنہا کی۔ اور پہلا صرف ابن عمر رضی اللہ عنہ کی روایت سے ثابت ہے۔ منا مین رات قیام کیا۔ آفتاب ڈھلتے ہی نماز ظہر پڑھنے سے پہلے جمرہ اولیٰ کی طرف آئے۔ یعنی اس جمرہ کے پاس جو مسجد خیف کے نزدیک ہے اور اس پر سات کنکریان مارین۔ اور ہر کنکری کے ساتھ تکبیر کہتے تھے۔ اس کے بعد ایک طرف کو کئی قدم گئے۔ اور مکان سہل تک پہنچے۔ اور قبلہ کیطرف منہ کرکے دعا کی۔ اور اتنی دیر قیام کیا جتنی دیر سورۂ بقر پڑھ سکتے ہین۔ اسکے بعد دوسرے جمرہ کے طرف آئے۔ اور اسیطرح رمی کی۔ اور اسی طرح کھڑے ہوکر دعا کی۔ اور اتنی ہی دیر قیام کیا اس کے بعد جمرۂ عقبہ کے پاس آئے اور جمرہ کے برابر کھڑے ہوکر رمی کی۔ اس طور پر کہ بازار منا دائین طرف رہا اور مکہ شریف بائین کو اس جگہ قیام نہ فرمایا۔ اس کی دو وجہ بتائی جاتی ہین۔ ایک یہ کہ بھیڑ بہت تھی اور کھڑے ہونیکی جگہ نہ تھی اور ایک یہ کہ اثنائے عبادت ہی مین آپ نے دعا کر لی۔ اور یہ بہتر ہے بہ نسبت عبادت کے پیچھے کرنیکے۔ منا مین تین دن قیام کیا۔ اور کچھ حصہ چوتھے روز بھی۔ یعنی شنبہ۔ یکشنبہ۔ دوشنبہ۔ اور سہ شنبہ کو بعد ظہر رمی کی اور روانہ ہوئے۔ اور مکہ جاتے ہوئے محصب مین جسکو ابطح بھی کہتے ہین اترے (دیکھو فقرہ ۱۱۹) اسکی وجہ یہ بھی کہ ابو الفتح نے آپکے اتفاقیہ حکم سے وہان ڈیرہ لگا دیا تھا۔ اور ظہر اور عصر اور مغرب اور عشا وہان پڑھی۔ اسوقت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اجازت چاہی کہ ایک عمرہ کر لون تو آپنے انکے بھائی عبد الرحمن کے ساتھ انکو مسجد تنعیم سے احرام باندھنے بھیجا۔ غرض وہ عمرہ کرکے بعد نصف شب آگئین) جب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا واپس آگئین تو آپ نے دریافت کیا کہ عمرہ سے فارغ ہوگئین کہا ہان تو اسوقت آپنے حکم کوچ کا دیا۔ اور مکہ سوار ہوکر چلے۔ وہان پہنچکر طواف وداع کیا اور اس طواف مین رمل نہ کیا۔ اب حج کے ارکان ختم کرکے آپ خانہ کعبہ مین داخل ہوئے (دیکھو فقرہ ۷۵)۔ اکثر علمار کہتے ہین (جیسے مجاہد۔ وشافعی رح) کہ مستحب یہ ہے کہ بعد طواف وداع کے ملتزم پر آئے اور دعا مانگے کیونکہ ایسا کبھی نہین ہوا کہ کسی شخص نے کبھی ملتزم پر دعا مانگی ہو اور مستجاب نہ ہوئی ہو۔ اس کے بعد صبح کو نماز کعبہ شریف کے قریب پڑھی اور اس نماز مین سورۂ والطور پڑھی پھر مدینہ کیطرف روانہ ہوئے۔ راستہ مین جب مقام روحا پہنچے تو آدمیون کا ایک گروہ ملا جو اونٹون پر سوار تھے تو آپ نے ان کو سلام کیا اور پوچھا تم کون لوگ ہو وہ بولے ہم مسلمان ہین۔ انہون نے پوچھا تم کون ہو۔ آپ نے فرمایا مین رسول خدا ہون تب ایک عورت ان مین سے آگے بڑھی اور لڑکے کو آگے کیا اور پوچھا کہ یا حضرت اس لڑکے پر حج ہے یا نہین آپنے فرمایا کہ حج تو درست ہوگا مگر اس کا ثواب تجکو ہوگا۔ جب ذو الحلیفہ مین پہنچے تو رات کو مقام کیا۔ اور صبح کو مدینہ کیطرف روانہ ہوئے جب مدینہ پر نگاہ پڑی تو دعا پڑھی (فقرہ-۱۹۸) کو مع

باب ۱

# فصل اوّل۔ عمرہ اور حج کی تفسیر

ہدایہ میں لکھا ہے کہ حج کسی شخص پر اس حالت میں فرض ہے جبکہ وہ آزاد ہو۔ عاقل ہو۔ بالغ ہو۔ صحیح البدن ہو۔ مگر شرط یہ ہے کہ زاد اور راحلہ پر قادر ہو یعنی راستہ اور سواری کا خرچ برداشت کر سکے۔ مگر یہ خرچ وہ ہو کہ اسکی اپنی رہنے کے مکان اور ضروریات زندگی سے زائد ہو سکے۔ امام اعظم کے نزدیک حج فرض ہے اور عمرہ سنت لیکن امام شافعی کے نزدیک عمرہ بھی فرض ہے ہم احادیث ذیل درج کرتے ہیں جن سے نکالتے ہیں وہ یہ ہے کہ حج کے ذیل میں عمرہ بھی فرض ہو جاتا ہے کیونکہ اکثر مستند احادیث میں حج کیساتھ عمرہ کا ذکر ہے۔ علیحدہ عمرہ کیا ہے مختصر ایک عنوان اور ایک ہی تو ہی عبادت حج کے ذیل میں ادا کرنی مشکل نہیں۔

## ۱۔ عمرہ اور حج کے معنی اور فضائل

۱۔ حج کے لغوی معنی قصد کے ہیں۔ اور شرع میں اس سے مطلب قصد بیت اللہ شریف ہے۔

۲۔ عمرہ کے معنی زیارت کے ہیں۔ اور شرع میں اس سے مطلب خانہ کعبہ کا طواف اور سعی صفا و مروہ ہے۔

۳۔ فضیلت عمرہ کے متعلق ذیل کی احادیث ہیں۔

صحیح بخاری و صحیح مسلم میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے اَلْعُمْرَۃُ اِلَی الْعُمْرَۃِ کَفَّارَۃٌ لِمَا بَیْنَھُمَا وَالْحَجُّ الْمَبْرُوْرُ لَیْسَ لَہٗ جَزَآءٌ اِلَّا الْجَنَّۃُ۔ ایک عمرہ دوسرے عمرہ تک گناہوں کا کفارہ ہے اور حج مبرور کا جزا کچھ نہیں ہوسکتا سوائے جنت کے۔ حدیث شریف میں آیا ہے۔ ثَلَاثُ عُمْرَاتٍ کَحَجَّۃٍ۔ یعنی تین عمرہ مانند ایک حج کے ہیں۔ اور ایک روایت میں آیا ہے۔ عُمْرَتَانِ کَحَجَّۃٍ۔ یعنی دو عمرے مانند ایک حج کے ہیں۔ اور رمضان میں ایک ہی عمرہ ایک حج کے مانند ہے۔ جیسا کہ آیا ہے عن ابن عباس۔ عُمْرَۃٌ فِیْ رَمَضَانَ تَعْدِلُ حَجَّۃً۔ رواہ البخاری۔ صحیح مسلم کی روایت میں ہے۔ کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ عمرہ کرنا رمضان میں گویا میرے ساتھ حج کرنا ہے۔ ابو داؤد و طبرانی اور حاکم بروایت ابن عباس کہتے ہیں کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ رمضان کا عمرہ میرے ساتھ حج کرنے کے برابر ہے بغیر شک کے۔ حضرت ابن عباس سے روایت ہے۔ کہ آئیں ام سلمہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابو طلحہ اور اس کے بیٹے نے حج کیا اور مجھکو چھوڑ دیا۔ آپ نے فرمایا اے ام سلیم عمرہ کرنا رمضان شریف میں میرے ساتھ حج کرنے کے برابر ہے۔ ابی طلیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہ عرض کیا انہوں نے کہ یا رسول اللہ کیا عمل ہے وہ جس کے کرنے سے آپ کے ساتھ حج کرنے کے برابر ہو جاؤں۔ آپ نے فرمایا کہ عمرہ کرنا رمضان میں۔ روایت کیا اس کو ابن منذر وغیرہ نے۔

۴۔ فضیلت حج کے متعلق ذیل کی احادیث ہیں۔

حدیث میں آیا ہے۔ اَعْظَمُ النَّاسِ ذَنْبًا مَنْ وَقَفَ بِعَرَفَۃَ فَظَنَّ اَنَّ اللّٰہَ لَمْ یَغْفِرْ لَہٗ۔ آدمیوں میں بڑا گناہگار وہ ہے جو عرفات پر وقوف کرے اور گمان یہ کرے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھکو نہیں بخشا۔ سنن ابن ماجہ میں ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے عرفات پر حجاج کے گناہ بخشوانے کے واسطے دعا کی۔ حکم ہوا کہ بخشا میں نے ہر گناہ مگر حق العباد۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عرض کیا کہ اگر چاہے تو ظالم کو بھی بخش سکتا ہے تو کچھ جواب نہ ملا۔ جب مزدلفہ میں آکر آپ نے وقوف کیا تو اسوقت بھی یہی دعا کی تو دعا قبول ہوئی تو آپ ہنسے تو اصحاب نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ آپ ایسے موقع پر تو ہنسا نہیں کرتے تھے۔ آپ نے فرمایا کہ میری دعا خدا تعالیٰ نے قبول کرلی تو شیطان کو بڑا افسوس ہوا اور وہ وادی محسر میں کھڑا ہوا بہت آہ و زاری کر رہا ہے۔ (دیکھو فقرہ ۷)۔ گویا معلوم ہوا کہ حج سے حق العباد بھی بخشے جاتے ہیں اور کوئی عبادت ایسی نہیں جس سے حق العباد بخشے جائیں۔ ایک فرقہ علماء کا یہی مذہب ہے لیکن بعض کے نزدیک حقوق العباد کی معافی اس کی مشیت پر موقوف ہے۔ اگر وہ چاہے تو بخشدے۔ جو شخص حج کے قصد سے نکلے اور راستہ میں مرجائے تو وہ داخل کیا جائیگا جنت میں بغیر حساب اور عذاب کے بلکہ فقرہ

سرخ ریشمین پردے اور چھت گیری لگی ہوئی ہے۔ شمالی جانب اوپرکیطرف ایک چھوٹی سی کھڑکی جس مین خانہ کعبہ کو غلاف اوڑھانے کے واسطے چھت پر جاتے ہین۔ خانہ کعبہ مین مصلی نبوی کے متعلق دیکھو فقرہ ۔ ۶۵۔ حجر اسود دروازہ کے قریب رکھا ہوا ہے۔ کعبہ شریف پر ہر سال سیاہ رنگ کا غلاف چڑھایا جاتا ہے۔ جس پر تین طرف سنہری اور روپہلی کلابتون سے آیات قرآنی بنی ہوئی ہوتی ہین۔ اور [illegible] سلطان روم کا نسب نامہ وغیرہ لکھا ہوتا ہے۔

۲ ـ دروازہ خانہ کعبہ ۔ خانہ کعبہ کی عمارت مین چار گز تین انگل [illegible] بلندی پر ہے۔ اور حجر اسود کو بوسہ دینے کیواسطے اس دروازہ کے آگے زینہ لگایا جاتا ہے جس کا ہم نے نقرہ ۴۹ مین ذکر کیا ہے۔ اس دروازہ کی چوکھٹ ساگون کی ہے چوکھٹ اور دروازون کے کواڑون پر چاندی کے پترے لگے ہوئے ہین۔ دروازہ چھہ گز دس انگل لمبا اور چوڑا چار گز ہے۔

۳ ـ حجر اسود ۔ حجر اسود ایک پتھر ہے۔ جو کچھہ بیضوی شکل کا ہے اور اس کے گرد چاندی کا حلقہ لگا ہوا ہے۔ پتھر کا طول ایک بالشت چار انگل ہے اور وہ کعبہ شریف کے بائین ہاتھہ کی طرف دروازہ مین ۲ گز سولہ انگل کی اونچائی پر نصب کیا ہوا ہے۔

۴ ـ رکن یمانی ۔ رکن شامی ۔ رکن عراقی ۔ رکن حجر اسود ۔ ان کا موقع نقشہ نقرہ ۴۹ سے معلوم ہوگا۔ بعض لوگ رکن شامی کو رکن عراقی اور رکن عراقی کو رکن شامی کہتے ہین مگر زیادہ مستند وہی ہے جو ہم نے نقشہ مین دکھایا ہے + رکن شامی بمعنی ستون ہین لہذا خانہ کعبہ کا جو کونہ عراق کی جانب ہے وہ ضرور رکن عراقی ہونا چاہیئے۔ اور اسی طرح رکن شامی اور رکن یمانی و رکن حجر اسود کی وجہ تسمیہ ہے۔

۵ ـ ملتزم ۔ یہ وہ چھوٹی سی جگہ ہے جو خانہ کعبہ کے دروازہ اور حجر اسود کے درمیان مین ہے۔ دیکھو فقرہ ۱۲۵)

۶ ـ حطیم ۔ یہ نصف دائرہ کی شکل کی ایک دیوار ہے جو کعبہ شریف کے مغرب کی طرف واقع ہے اسکو حجر یا حطیرہ بھی کہتے ہین + اسکی شکل اور پیمایش فقرہ ۔ (۴۹) مین دی گئی ہے یہ دیوار سنگ مرمر کی ہے۔ اسکے اندر کے فرش مین رنگ برنگ کے پتھر لگے ہوئے ہین + اس مین اور خانہ کعبہ کی دیوار مین تین گز کا فاصلہ ہے یعنی اسکے اندر جانے کا راستہ تین گز چوڑا ہے + الحقوق والفرائض مین مولوی نذیر احمد صاحب تحریر فرماتے ہین کہ اس دیوار کا اندرونی محیط ۲۸۔ گز اور بیرونی سوا چالیس گز ہے + حطیم کے اندر خانہ کعبہ کی چھت کا پرنالہ (جس کو میزاب کہتے ہین) گرتا ہے قریش نے جب خانہ کعبہ بنایا تو ان کو اسقدر مال حلال نہ ملا کہ خانہ کعبہ اسقدر بڑا بناتے کہ حطیم بھی اس مین داخل کر لیتے۔ لہذا یہ جگہ کعبہ شریف سے باہر رہی اور اسیواسطے اس جگہ کو حطیم یعنی ٹوٹا ہوا کہتے ہین + روایت ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے نذر مانی تھی کہ اگر مکہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے فتح ہوگا تو مین حطیم مین دو رکعت نماز پڑھونگی۔ تو جب فتح ہوا مکہ تو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا ہاتھہ پکڑا اور ان کو حطیم مین کر دیا اور فرمایا کہ پڑھو اس جگہ کہ حطیم خانہ کعبہ سے ہے اور تیری قوم نے جب نہ ملا ان کو خرچ تو اسکو خانہ کعبہ سے باہر کر دیا تو اگر نہ قریب ہوتا زمانہ جاہلیت کا تو البتہ مین توڑتا خانہ کعبہ کو اور از سر نو بناتا اسکو بالکل اسیطرح جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام نے بنایا تھا اور حطیم کو اس مین داخل کرتا اور اس مین دو دروازہ بناتا ایک سامنے کے رخ دوسرا پیچھے۔ اور اگر مین زندہ رہا سال آیندہ تک تو ایسا کرونگا۔ یہی بیان ابو داؤد اور مسلم اور ترمذی مین پایا جاتا ہے۔ غرض کہ نہ زندہ رہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سال آیندہ ۔ اسواسطے خانہ کعبہ اسی طریق پر رہا۔ اور خلفاء راشدین کو بھی فرصت نہ ملی کہ اسکی تعمیر کیطرف توجہ کرتے۔ ہان جب حضرت عبداللہ بن زبیر کا زمانہ ہوا تو انہون نے اس پر عمل کیا اور خانہ کعبہ کو توڑ کر حطیم کو اس مین ملا دیا۔ اس کے بعد حجاج ظالم نے خانہ کعبہ کو حضرت عبداللہ بن زبیر کے طریق پر رکھنا اچھا نہ خیال کیا اور توڑ تاڑ کر اسی پہلے طریق پر کر دیا جیساکہ زمانہ جاہلیت مین تھا۔ اسیوجہ سے حطیم خانہ کعبہ کا حصہ خیال کیا جاتا ہے اور طواف کرنے مین اسکو بیچ مین لے لیتے ہین اور اسکو چھوڑ کر طواف کرنا درست نہین خیال کرتے دیکھو فقرہ ۔ ۵۱ + مگر یاد رہے کہ اگرچہ حطیم خانہ کعبہ کا ایک ٹکڑا ہے تاہم جیساکہ ہم نے کتاب الصلوۃ مین ذکر کیا ہے اگر کوئی شخص صرف حطیم کیطرف متوجہ ہوکر نماز پڑھے تو جائز نہین ہوگی کیونکہ خانہ کعبہ کیطرف متوجہ ہوکر نماز پڑھنا قرآن شریف سے ثابت ہے۔ اور شرح وقایہ مین اس کے متعلق پوری بحث ہے جس کا ذکر ہم نے کتاب الصلوۃ مین کیا ہے۔

۷ ـ میزاب ۔ یہ کعبہ شریف کی چھت کا پرنالہ ہے۔ (دیکھو فقرہ ۴۹) یہ خالص سونے کا بنا ہوا ہے اس پرنالہ کا پانی حطیم مین گرتا ہے۔

## ٢٢٨ - مصلی حنفی - مصلی شافعی - مصلی مالکی - مصلی حنبلی

١- مصلی حنفی - یہ ایک مکان ہے دو منزلہ جو حطیم کی طرف مطاف کی حدود سے باہر روش پر واقع ہے اوپر کی منزل مکبرون کے واسطے ہے اور اُس پر چڑھنے کے واسطے لکڑی کی ایک سیڑھی مغرب کی طرف لگی ہوئی ہے۔

٢- مصلی شافعی - یہ مصلی پائیں زمزم کی جانب واقع ہے اور کعبہ شریف کی دیوار سے ٤٠ گز کے فاصلہ پر ہے اسکا نقشہ مقابل دیا گیا نقشہ ٣٦ مین مقام (ب) پر واقع ہے







٣- مصلی مالکی - خانہ کعبہ کی دیوار سے ٦٥ گز کے فاصلہ پر پچھلی جانب واقع ہے اور مطاف کی حدود سے باہر سنگین فرش کے کنارہ پر ہے۔

٤- مصلی حنبلی - مقابل حجر اسود کے دیوار کعبہ شریف سے ٤٨ گز ہے







## ٢٢٩ - مقام ابراہیم و چاہ زمزم و قبۂ فراشین و منبر زینہ

١- مقام ابراہیم - (دیکھو نقشہ فقرہ ٥٢) ایک پتھر ہے جس پر حضرت ابراہیم علیہ السلام کے قدمون کا نشان ہے۔ جس جگہ یہ پتھر رکھا گیا ہے اس جگہ کو مجازاً مقام ابراہیم کہتے ہین۔ یہ جگہ کعبہ شریف کی دیوار سے بفاصلہ ٢٢ گز واقع ہے اور اگر حجر اسود سے پیمایش کی جائے تو یہ فاصلہ ٢٧ گز ہے۔ یہ عمارت بشکل مستطیل ہے اور حدود مطاف کے اندر واقع ہے۔ یہ پتھر ١٨ انگل لمبا اور اسیقدر چوڑا ہے مگر کہیں انگل موٹا ہے۔ اسکے اوپر غلاف چڑھا رہتا ہے۔ مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہین کہ قتادہ سے روایت ہے کہ لوگون نے زمانہ اسلام مین پہلے اس پتھر پر حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پاؤن کی دو ایڑیون اور انگلیون کا نشان دیکھا تھا مگر مدت سے لوگون کا ہاتھ لگتے لگتے وہ نشان مٹ گیا۔ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام کو کعبہ کی دیوار تعمیر کرتے کرتے پاڑ لگانے کی ضرورت ہوئی تو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے اُن کو یہ پتھر پہاڑ ابو قبیس سے لاکر دیا۔ چنانچہ جتنی دیوار بلند ہوتی جاتی تھی پتھر بھی اُن کو اسیقدر اونچا کرتا جاتا تھا۔ ابن ابی شیبہ عبداللہ بن زبیر سے نقل کرتے ہین کہ آپ نے لوگون کو مقام ابراہیم کے پتھر کو چھوتے دیکھا تو فرمایا کہ اللہ تعالی نے تم کو اس پتھر کے چھونے کا حکم نہین دیا بلکہ حکم یہ دیا ہے کہ اس کے پاس نماز پڑھو۔ سنن بیہقی مین ہے کہ یہ پتھر رسول اللہ صلی اللہ

علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے زمانہ مبارک میں اور خلیفہ اول کے زمانہ میں خانہ کعبہ کے متصل لگا ہوا تھا (دیکھو نقشہ فقرہ (۵۲) مگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں سے مشورہ کر کے اس کو اس جگہ لگایا جہاں کہ وہ اب ہے۔ مقام ابراہیم اور حجر اسود دونوں بہشتی تھے جنکو حضرت ادریس علیہ السلام نے طوفان نوح علیہ السلام کے خوف سے پہاڑ ابو قبیس میں چھپا دیا تھا مگر جب حضرت ابراہیم علیہ السلام کعبہ شریف تعمیر کرنے لگے تو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے انکا پتہ بتایا۔ حسن بصری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ نہیں باقی رہی کوئی چیز جنت کی دنیا میں سوائے حجر اسود اور مقام ابراہیم کے۔ اور جگہوں سے بہترین جگہ خدا تعالیٰ کے نزدیک کعبہ اور مقام ابراہیم اور ملتزم ہے۔

۲- **قبۃ الفراشین** - یہ عمارت چاہ زمزم کے پیچھے اس میں مسجد کے متعلق جانمازیں اور سامان رکھا جاتا ہے۔

۳- **چاہ زمزم** - اسکی وجہ تسمیہ اس طرح ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنی بیوی حضرت ہاجرہ کو معہ اپنے صاحبزادہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے ملک شام سے لاکر مکہ معظمہ میں چھوڑ کر چلے گئے اور ایک مشک پانی اور کچھ کھجوریں اُن کو دے گئے تھے۔ جب یہ پانی ختم ہوگیا تو حضرت ہاجرہ اپنے بچہ کے واسطے پانی کی تلاش میں صفا و مروہ کی دو پہاڑیوں پر جو قریب تھیں حالت اضطراب میں دوڑتی تھیں اور ان دونوں پہاڑیوں پر چڑھ کر خدا تعالیٰ سے دعا کرتی تھیں۔ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام اسوقت پیاس کی وجہ سے بیتاب تھے اور جیسے بچوں کی عادت ہوتی ہے پاؤں زمین پر رگڑ رہے تھے جب حضرت ہاجرہ ساتویں چکر کے بعد مروہ پر پہنچیں اور وہاں خدائے تعالیٰ سے دعا مانگ رہی تھیں تو حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے پاؤں مارنے کی جگہ سے بحکم الٰہی ایک چشمہ نمودار ہوا اور اس میں سے خوب پانی جاری ہوا تو بی بی ہاجرہ نے مٹی ڈالکر روکنا چاہا اور یہ کہا زم زم (زم زم کے معنی سریانی زبان میں ٹھیر ٹھیر کے ہیں) لہذا اس چشمہ کا نام زمزم ہوگیا۔ (زمزم کے فضائل کے متعلق دیکھو فقرہ ۱۲۳-۱۲۴)

چاہ زمزم بالفعل ایک کنواں ہے (دیکھو نقشہ) جو خانہ کعبہ سے بفاصلہ ۲۳ گز بائیں طرف کو ہے یہ عمارت دو منزلہ ہے اس کے نیچے کی دیواریں سنگ اسود کی ہیں۔ اس درجہ کے دو حصے ہیں اگلے حصے میں کنواں ہے۔ اور پچھلے حصے میں آبدار خانہ اور وہاں ہی سے اوپر کے درجہ میں جانے کے واسطے سیڑھیاں چڑھتی ہیں۔ اس پچھلے درجہ کا دروازہ ایک پچھلی طرف بھی ہے + اوپر کے درجہ میں تین طرف تو سنگ اسود کی دیواریں ہیں۔ چوتھی طرف یعنی خانہ کعبہ کے مقابل کی طرف ایک چوبی برآمدہ بھی ہے۔ اس اوپر کے درجہ میں موذن رہتا ہے اور چھت میں ایسا انتظام ہے کہ اوپر کے درجہ میں سے بھی بذریعہ ڈول پانی لے سکتے ہیں۔

کنواں اندر اور باہر سے سنگ مرمر کا بنا ہوا ہے منہ کا دور سوا بارہ گز کا ہے۔ یعنی منہ کی چوڑائی ۴ گز ہے۔ اور کنوئیں کی گہرائی ۴۷ گز ہے اور کنوئیں کا دہانہ زمین سے ۲½ گز اونچا ہے + پانی کی سطح سے دو گز نیچے ایک جالی لگا رکھی ہے کہ اگر کوئی چیز گرے تو وہ اوپر ہی سے نکال لی جائے۔ تہ تک نہ پہنچے۔ چار گھرنیاں اس کنوئیں کے چاروں طرف پانی کھینچنے کے واسطے لگی ہوئی ہیں۔






د زینہ جو خانہ کعبہ کے آگے لگایا جاتا ہے



۴- **منبر** - مقام ابراہیم کے قریب مطاف کے کنارہ پر ہے۔ اسکی سترہ سیڑھیاں ہیں سب سے اوپر کی سیڑھی مربع ہے جس کے چاروں کونوں پر چار ستون سنگ مرمر کے ہیں جن پر گنبد بنا ہوا ہے جس میں سنہری کام کیا ہوا ہے۔ اس گنبد پر کلس ہے + عیدین کو اور جمعہ کے روز اس منبر پر خطبہ ہوتا ہے اور منبر خوب سجایا جاتا ہے۔

۵- **زینہ** - یہ زینہ کبھی کسی جگہ رکھ دیا جاتا ہے کبھی کسی جگہ مگر عموماً مطاف کے کنارہ پر رہتا ہے۔ جب ضرورت ہوتی ہے۔ تو خانہ کعبہ کے دروازہ کے آگے لگا دیا جاتا ہے۔ اس پر چاندی کے پترے لگے ہوئے ہیں اور یہ زینہ عالیجناب نواب کلب علیخان بہادر نواب رامپور نے ہدیۃً بھیجا تھا۔

# باب ۷ فصل ششم - اماکن محترمہ اندرون شہر مکہ و نواح

## ۲۳۰ - اندرون شہر مکہ -

۱- **دار خدیجۃ الکبریٰ** (یا بیت الکبریٰ ۱ دیکھو نقشہ)۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت تک اسی مکان مین رہتے تھے اور آپکے وضو و عبادت کی جگہ بھی اس مین بنی ہوئی ہے + اس مکان کی فضیلت یہ ہے کہ یہ مسجد حرام سے دوسرے درجہ پر ہے۔ سطح زمین سے یہ مکان نیچا ہے۔ کئی سیڑھیاں اتر کر نیچے جانا پڑتا ہے۔ حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا اس مکان مین پیدا ہوئی تھین۔ آپکی پیدائش کی جگہ پر ایک لکڑی کا قبہ بنا ہوا ہے اس پر غلاف چڑھا رہتا ہے ÷ اس مکان کو مسکن فاطمہ بھی کہتے ہین (اس جگہ وہ چکی بھی رکھی ہوئی ہے جو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا چلایا کرتی تھین)

۲- **دار ابوبکر صدیق** (یا دوکان ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ)۔ یہ کوچہ حجر یعنی زقاق صواغین مین واقع ہے۔







۳- **مولد النبی** - یہ مکان مکلف پہاڑ ابوقبیس کے دامن مین ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اسی مکان مین پیدا ہوئے تھے۔

۴- **مولد حضرت علی کرم اللہ وجہہ**- یہ مقام کوچہ شعب بنی ہاشم مین واقع ہے۔

۵- **دار ارقم** - (یا دار خیزران یا مختبی) یہ ایک مسجد ہے صفا کے پاس + یہان حضرت عمر رضی اللہ عنہ ایمان لائے تھے۔ اسکو مختبی اسوجہ سے کہتے ہین کہ ابتداء حال مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وہان چھپکر رہے تھے اور مومنین سابقین کے ساتھ جماعت سے نماز پڑھتے تھے۔ اور دار خیزران اسوجہ سے کہلاتا ہے کہ اسکو خیزران ہارون رشید کی ماں نے مول لے لیا تھا۔

۶- **صفا و مروہ** - یہ دو پہاڑیان ہین مسجد حرام کے سامنے باب النبی سے دائین بائین نقشہ صفا و مروہ کے واسطے دیکھو فقرہ ۵۹ صفا و مروہ کا کچھ حال مقدمہ مین ملیگا اور کچھ فقرہ ۲ مین ملے گا۔

۷- **جبل ابو قبیس** - اس پہاڑ پر شق القمر واقع ہوا ہے۔ اور یہان ایک مسجد ہے جس میں حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے اوّل ہی اوّل اذان دی تھی۔ یہ مسجد مسجد حرام کے اندر سے نظر آتی ہے۔ اسکا نقشہ صفحہ آیندہ پر ہے۔

۸- **حجر متکلم** - یہ کوچہ حجر مین واقع ہے۔ حجر متکلم اسوجہ سے کہلاتا ہے کہ اس پتھر نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کیا اور آپ سے کلام کیا تھا۔

۹- **حجر متکا** - یہ کوچہ حجر مین واقع ہے اس پر آپ کی کہنی مبارک کا نشان ہے۔

۱۰ **مزار حضرت عثمان ہارونی** - یہ مزار بھی شہر مکہ مین واقع ہے۔

## ۲۳۱ - بیرون شہر مکہ

۱- جبل ثور- مکہ شریف سے تین کوس سے زیادہ فاصلہ پر واقع ہے- یہ پہاڑ بہت بلند ہے اسکی چوٹی کے پاس غار ہے جس کے اندر جانے کا راستہ بہت تنگ ہے- اندر بہت مشکل سے صرف ایک بالشت چار انگل کا سوراخ ہے جس مین سے لوگ اندر جاتے ہین - اس تجویز سے اندر گھستے ہین کہ پہلے دونون ہاتھ پھیلا کر اندر کر دیتے ہین پھر اُن کے ذریعہ گھسٹ کر اندر چلے جاتے ہین




۲- جبل نور یا غار حرا- مکہ سے مشرق کیطرف تین کوس پر واقع ہے- آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نبوت سے پہلے اسی غار مین عبادت کیا کرتے تھے- اسی پہاڑ پر حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آپکا سینہ مبارک چاک کیا تھا- اور اسی پہاڑ پر سورہ اقرأ نازل ہوئی تھی

۳- جنت المعلیٰ- جس کو مقبرہ معلی بھی کہتے ہین- اس کا حال (دیکھو فقرہ ۲۲۳) مین ملے گا-

۴- مسجد الرایہ- رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے وہان نماز پڑھی ہے- اور فتح مکہ کے دن وہان نیزہ گاڑا- یہ مسجد مکہ کی بلندی کیجانب جنت المعلی کی راہ مین ہے-

۵- مسجد جن- وہان جنون نے حضرت کے پاس حاضر ہو کر قرآن شریف سنایا ہے-




۶- مسجد تنعیم یا مسجد عائشہ- اسکو مسجد عائشہ بھی کہتے ہین تنعیم مین ہے- اب یہان سے عمرہ کا احرام باندھتے ہین- اسکو بعض دفعہ مسجد تنعیم بھی کہتے ہین-

۷- مسجد الشجرہ- مقابل مسجد جن کے ہے اسواسطے اس نام سے مشہور ہے- یہان رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک درخت کو طلب فرمایا- اور وہ حاضر ہوا-

۸- مسجد غنم- جس کے گرد و پیش بکریان بکتی تھین- ظاہر ہو یہی مسجد الاجابہ ہے- یہ وادی محصب کے پاس محلہ عابدہ مین وادی زرود مین واقع ہے-

۹- مسجد الزیاد- جہان بادشاہ تبع کے گھوڑے بندھتے تھے- مگر اب جیاد مکہ مین ایک محلہ کا نام ہے-

۱۰- مسجد ذی طوی- یہ تنعیم کی راہ مین ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حالت حج و عمرہ مین یہان اترے تھے-

۱۱- حدود میقات- اس کا حال فقرہ - ۲۰- و ۲۸- و ۲۹ مین ملے گا-

۱۲ حدود حرم - اس کا حال فقرہ - ۴۱- و ۲۴- مین ملیگا- (دیکھو نقشہ حدود حرم فقرہ - ۲۹)

# باب ۷ فصل ہفتم - مسجد نبوی و عمارات اندرونی

## ۲۳۲ - مسجد نبوی و روضہ مقدس وغیرہ

۱- **مسجد نبوی** - مسجد نبوی۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کے بعد جو تغیر مسجد نبوی کی عمارت مین واقع ہوا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ مین ہوا تھا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اس مین کوئی تغیر نہین کیا تھا۔ ہان جو ستون گر پڑے تھے ان کو آپ نے پھر دوبارہ کھڑا کرا دیا تھا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ مین چونکہ مسلمانون کی تعداد بہت بڑھ گئی تھی اور مسجد نبوی ان کی نماز کے واسطے کافی نہ ہوتی تھی تو آپ نے مسجد کو فراخ کیا۔ مگر یہ توسیع بھی پرانے زمانہ کے طریق پر کیگئی یعنی دیوارین کچی اینٹ کی تھین اور چھت اور ستون کھجور کی لکڑی کے تھے۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ مسجد کی توسیع مین مصروف ہوئے تو آپ نے مشرق کیطرف سے مسجد کو فراخ اسوجہ سے نہ کیا کہ آپ نے فرمایا کہ اس طرف حجرہ ازواج مطہرات کے ہین اور میری مجال نہین کہ ان کو منہدم کراؤن۔ غرض دوسری طرف مسجد کو وسیع کرنے مین حضرت عباس رضی اللہ عنہ کا گھر بیچ مین آیا تھا۔ تو انہون نے اصرار کیا کہ مین اپنا گھر نہ قیمتاً دیتا ہون اور نہ یون ہی گروانا چاہتا ہون۔ پس اس بات مین حضرت ابی بن کعب منصف ٹھیرائے گئے تو آپ نے فرمایا کہ مین نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا تھا کہ جب حضرت داؤد علیہ السلام بیت المقدس تعمیر کرانے لگے تو بنی اسرائیل مین سے ایک شخص کا مکان بیچ مین آتا تھا۔ اور داؤد علیہ السلام نے قیمت پیش کی جب بھی وہ راضی نہ ہوا غرض انہون نے ارادہ کیا کہ اس کو کسی طرح حاصل کرنا چاہیئے۔ تو وحی آئی کہ تو آدمیون کا گھر غصب کرتا ہے ہم نے تو تجکو گھر بنانے کا حکم دیا ہے لہذا اس کی جزا یہ ہے کہ تم گھر بنانے سے منع کیے گئے۔ چنانچہ حضرت سلیمان علیہ السلام نے اس عمارت کو تمام کیا تھا۔ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس حدیث کو سنکر اپنے ارادے سے باز رہے۔ مگر حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے خود ہی اپنا مکان اس کے بعد مسلمانون کو دیدیا۔ اور مسجد وسیع کی گئی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مسجد کے ایک جانب ایک برآمدہ تعمیر کرایا جس کو صفہ کہتے تھے۔ کہ وہ مسجد سے علیحدہ رہے کہ لوگ وہان بیٹھکر آپس مین گفتگو کر سکین۔ یا بآواز بلند شعر وغیرہ پڑھ سکین جو مسجد مین منع تھے۔ اس کے بعد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس مسجد مین بہت تغیر و تبدل کیا۔ ستون پتھر کے لگائے اور دیوارین سنگین بنوا کر ان پر نقش بنوائے۔ اور آپ ذات خاص سے مسجد کی تعمیر مین مصروف رہتے تھے۔ اس کے بعد سلطان ولید بن عبد الملک بن مروان نے عمر بن عبد العزیز کو جو ان کی طرف سے مدینہ شریف کا گورنر تھا حکم دیا کہ مسجد کو بہت وسیع کر کے دوبارہ تعمیر کراؤ اور اس قدر وسعت دو کہ ازواج مطہرات کے حجرہ بھی اس مین شامل ہو جائین۔ چنانچہ جس روز ازواج مطہرات کے حجرے گرائے گئے تو مدینہ شریف مین کوئی گھر ایسا نہ تھا کہ جس مین آہ و زاری اور غم نہ کیا گیا ہو۔ غرض مسجد شریف کا طول دوسو گز اور عرض ۱۶۰ گز ہو گیا۔ اور بڑے بڑے استاد معمار اور سنگ تراش لگائے گئے۔ اور جو معمار اچھا نقش بناتا تھا اس کو علاوہ مزدوری کے سو تیس درم بطور انعام ملتے تھے یہ تعمیر تین سال مین ختم ہوئی ۸۸ھ ہجری مین شروع ہو کر ۹۱ھ ہجری مین ختم ہوئی۔ اور چارکونون پر چار مینار بھی اسی موقع پر بنے تھے۔ اس کے بعد اس عمارت مین صرف خلفاء عباسیہ مین سے مہدی نے دس ستون اور بڑھائے تھے۔ مگر نقش و نگار اسی قسم کے کرائے۔ اس کے بعد شاید مامون رشید نے اس مین کچھ بڑھایا تھا۔

۲- **حجرہ مبارک رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم** - جس مین آنحضرت۔ اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے قبور مطہرہ ہین مسجد نبوی مین بائین طرف واقع ہے۔ اس کی چار دیواری سنگین ہے جس پر نقش و نگار ہین۔ اس کا کوئی دروازہ نہین۔ صرف ایک کھڑکی ہے جو چھت کے قریب لگی ہوئی ہے۔ اسکی چھت پر ایک سبز قبہ بنا ہوا ہے اور اسی وجہ سے یہ گنبد اخضر کہلاتا ہے۔ مسجد شریف کی چھت سے حجرہ شریف کی چھت بہت بلند ہے۔ حجرہ کی پیمائش یہ ہے۔ طول ۱۱ گز ۱۰ انگل۔ عرض ۱۰ گز ۶ انگل ہے۔ حجرہ شریف کے گرد ایک احاطہ بشکل مخمس بنا ہوا ہے۔ اس احاطہ اور حجرہ شریف کے درمیان کچھ فاصلہ ہے اور اس احاطہ کے اوپر کے حصہ پر نہایت خوشنما صندل کی لکڑی کی جالی لگی ہوئی ہے اور یہ جالی اوپر چھت سے جا ملی ہے

اس احاطہ پر غلاف چڑھا رہتا ہے اس احاطہ کے چار طرف اور احاطہ ہے جو تانبے کی جالی کا بنا ہوا ہے اس مین چار دروازہ لگے ہوئے ہین۔

۳۔ اُسطوانہ۔ یون تو مسجد کے جتنے ستون ہین سب متبرک ہین۔ کیونکہ جماعت ہو چکنے کے بعد صحابہ کرام ایک ایک ستون کے پیچھے باقی نماز پڑھا کرتے تھے لیکن اُنہین سے آٹھ ستون نہایت مشہور ہین پہلا اسطوانہ مخلقہ یہ اسطوانہ محراب نبوی کے متصل واقع ہے اسکا حال فقرہ ۲۱۳ مین ملیگا۔ دوسرا اسطوانہ




عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا (یا اسطوانہ القرعہ یا اسطوانۃ المہاجرین)۔ مہاجرین جلیل القدر جیسے حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما اس ستون کے پیچھے نماز پڑھا کرتے تھے۔ اسواسطے اسکو اسطوانہ مہاجرین بھی کہتے ہین۔ طبرانی کی روایت مین ہے۔ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری مسجد مین ایک جگہ ہے اس ستون کے آگے۔ کہ اگر لوگوں کو مرتبہ اس کا معلوم ہو۔ تو بغیر قرعہ ڈالے اس جگہ نماز میسر نہ ہو۔ اسوجہ سے اسکو اسطوانہ قرعہ کہتے ہین ٭ تیسرا۔ اسطوانہ ابی البابہ (یا اسطوانہ توبہ) یہ حجرہ اقدس سے دوسرا۔ اور قبر شریف سے چوتھا ہے۔ اسکا حال فقرہ ۲۱۰ مین دیکھو ٭ چوتھا اسطوانہ سریر کہ اسطوانہ توبہ کے قریب ہے۔ یہ وہ جگہ ہے جہان رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم حالت اعتکاف مین ایک پلنگ پر بیٹھا کرتے تھے ٭ پانچوان اسطوانہ محرس (یا اسطوانہ علی ابن ابی طالب) یہان حضرت علی رضی اللہ عنہ اکثر نماز پڑھا کرتے تھے اور رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی نگہبانی کے واسطے بیٹھے رہا کرتے تھے ٭ چھٹا اسطوانۃ الوفود۔ یہ وہ جگہ ہے جہان رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قبیلوں کو شریعت کی تعلیم دیا کرتے تھے ٭ ساتوان اسطوانہ مربعۃ القبر (یا مقام جبرئیل) ٭ آٹھوان اسطوانہ تہجد۔ یہان رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد ادا فرمایا کرتے تھے

# باب ۷ فصل ہشتم۔ مشاہد و مقابر مکہ و مدینہ باب ۷

## ۲۳۳ جنت البقیع۔

**ا۔ جنت البقیع ایک قبرستان ہے جو مدینہ طیبہ کے مشرق کی طرف بیرون شہر واقع ہے۔**

ا۔ حضرت مصعب بن زبیر سے روایت ہے کہ وہ بقیع کی راہ مدینہ آرہے تھے۔ اور ان کے ہمراہ ایک اہل کتاب تھا جس وقت بقیع کے پاس سے گذرے۔ اس نے کہا وہی ہے یہی ہے۔ حضرت مصعب نے اسکا مطلب دریافت کیا۔ تو اس نے کہا کہ اس مقبرے کا ذکر ہم نے توریت میں پڑھا ہے۔ کہ ایک قبرستان کھجور کے درختون سے گھرا ہوا ہوگا۔ ستر ہزار آدمی اسمین سے اٹھینگے۔ مانند چودھوین رات کے چاند کے۔

ب۔ صحیح مسلم مین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ آپنے فرمایا کہ ایک رات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم میرے گھر مین تشریف رکھتے تھے جب آخر رات ہوئی تو آپ جنت البقیع تشریف لے گئے۔ اور اہل بقیع پر سلام کیا اور ان کے واسطے مغفرت کی دعا کی۔ اور فرمایا۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ دَارَ قَوْمٍ مُؤْمِنِیْنَ اَتَاکُمْ مَا تُوْعَدُوْنَ وَاِنَّا اِنْشَاءَ اللّٰہُ بِکُمْ لَاحِقُوْنَ۔ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِاَھْلِ بَقِیْعِ الْغَرْقَدِ۔

ج۔ حدیث شریف مین ہے کہ سب سے پہلے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنی قبر شریف سے اٹھینگے پھر ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ پھر اہل بقیع۔ پھر اہل مکہ۔ اور یہ بھی آیا ہے کہ دو مقبرہ ایسے ہین جنکی روشنی آسمان مین ایسی ہے جیسے چاند سورج کی زمین پر ہے۔ ان مین سے ایک مقبرہ بقیع ہے اور دوسرا عسقلان۔

حضرت کعب احبار سے روایت ہے۔ کہ توریت مین وارد ہوا ہے کہ مقبرہ بقیع پر فرشتے مقرر ہین جب قبرستان قبرون سے خوب بھر جاتا ہے تو وہ اسکو الٹ کر جنت مین خالی کر دیتے ہین مقبرہ بنی سلمہ کی بابت بھی ایسی روایات آتی ہین جو منزل بنی حرام مین مدینہ طیبہ کے مغرب کی طرف پہاڑ سلع کے نیچے واقع ہے۔ لیکن اب اسمین دفن کرنا موقوف ہوگیا ہے۔

د۔ حضرت ابو موہب روایت کرتے ہین کہ ایک مرتبہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھکو آدھی رات کو جگایا اور فرمایا کہ مجھکو حکم ہوا ہے کہ مین اسوقت مقبرہ بقیع پر جاؤن اور اہل بقیع کے واسطے خدا تعالی سے مغفرت مانگون۔ تو مین آپکے ساتھ ہولیا اور ہم بقیع پر آئے۔ بعد دعا فرمانے کے آپنے مجھ سے فرمایا کہ اے ابا موہب اسوقت میرے پاس دنیا کے خزانون کی کنجیان لائی گئی ہین اور ارشاد ہوا ہے کہ یا تو دنیا مین رہنا اختیار کر یا اشتیاق ملاقات پروردگار عالم کے واسطے تیار ہوجا۔ پھر آپنے فرمایا کہ کنجیان مین نے واپس کر دی ہین۔ مین ملاقات رب العلمین کی چاہتا ہون۔ مگر ابو موہب کہتے ہین کہ مین نے عرض کیا یا رسول اللہ آپنے کنجیان دنیا کے خزانون کی لے لی ہوتین۔ آپنے فرمایا۔ لَا وَاللّٰہِ اسکے بعد آپ وہان سے واپس چلے۔ بس فوراً سر مین درد شروع ہوا۔ وہی درد سر تھا جس مین آپنے انتقال فرمایا۔

**۲۔ دعا جنت البقیع مین پڑھنے کی۔** مستحب ہے کہ ایام قیام مدینہ شریف مین ہر روز بعد زیارت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم جنت البقیع کی زیارت کرے اور پہلے دروازہ مین داخل ہو کر سلام کرے اور سلام کے وقت تمام آل و اصحاب اور مسلمانون کی نیت کرے اور پھر یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِاَھْلِ الْبَقِیْعِ الْغَرْقَدِ۔ اَللّٰھُمَّ لَا تَحْرِمْنَا اَجْرَھُمْ وَلَا تَفْتِنَّا بَعْدَھُمْ وَاغْفِرْ لَنَا وَلَھُمْ۔ پھر گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اب ہر قبرہ کے روبرو تھوڑی دیر ٹھیرتا جائے اور پڑھتا جائے۔ حدیث شریف مین آیا ہے کہ جو شخص قبرستان مین گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور اسکا ثواب اہل مقبرہ کو بخشے تو خدا تعالی اس شخص کو بقدر ہر میت کے جو اس مین مدفون ہین ثواب دیگا۔

# ۲۳۴ جنت البقیع مع قبہ جات

مقابل میں جنت البقیع کا اصلی نقشہ ہے اور نیچے کل قبہ جات کے تعویذ علیحدہ بنائے ہیں۔ جنت البقیع میں سے گذر کر مسجد ذوقبلتین کو راستہ جاتا ہے۔

جنت البقیع کا اصلی نقشہ

جنت البقیع کا تعویذی نقشہ

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹

۱۰ ۱۱ ۱۲ ۱۳ ۱۴ ۱۵

شہر مدینہ

**قبہ جات** ۔ بہت سی کتابوں میں لکھا ہے کہ جنت البقیع میں جو اصحاب جنت آب حضرت کے عہد مبارک میں اور بعد میں دفن ہوئے ہیں بہت سارے ہیں لیکن قاضی عیاض امام مالک سے نقل کرتے ہیں کہ انکی تعداد دس ہزار ہے۔ لیکن سادات واہل بیت وعلماء وتابعین وغیرہ جو اسمیں مدفون ہیں ان کا کچھ شمار نہیں ہے چونکہ پہلے زمانہ میں قبروں کے بنانے اور اُن پر نام کندہ کرنے کا دستور نہ تھا تو وہاں بیشمار قبریں منہدم ہیں جنکا نام ونشان بھی نہیں ہے جو قبہ جات زمانہ حال میں موجود ہیں وہ یہ ہیں ۔

قبہ ۔ ۱ ۔ ۱ ۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ چچا حضرت کے ۔
۲ ۔ حضرت امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما ۔
۳ ۔ حضرت امام زین العابدین بن حسین رضی اللہ عنہما ۔
۴ ۔ حضرت امام محمد باقر رضی اللہ عنہ ۔
۵ ۔ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ ۔
۶ ۔ حضرت جناب فاطمہ رضی اللہ عنہا (بیک روایت)
۷ ۔ سر مبارک حضرت امام حسین علیہ السلام [۱]
۸ ۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ (بیک روایت)

قبہ ۔ ۲ ۔ ۱ ۔ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ ۔

قبہ ۔ ۳ ۔ ۱ ۔ حضرت ابراہیم بن [illegible]
۲ ۔ عثمان بن مظعون ۔
۳ ۔ عبد الرحمٰن بن عوف ۔
۴ ۔ سعد بن ابی وقاص ۔

قبہ ۔ ۴ ۔ جملہ ازواج مطہرات سوائے حضرت خدیجۃ الکبریٰ [۲] و حضرت میمونہ
قبہ ۔ ۵ ۔ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادیاں سوائے حضرت فاطمہ
قبہ ۔ ۶ ۔ حضرت عقیل بن ابی طالب برادر حضرت علی رضی اللہ عنہ
قبہ ۔ ۷ ۔ نافع جو مولیٰ تھے عبد اللہ بن عمر کے ۔
قبہ ۔ ۸ ۔ ۱ ۔ حضرت امام مالک ۔
۲ ۔ حضرت امام سمہودی کی قبر اس قبہ کے نزدیک ہے ۔
قبہ ۔ ۹ ۔ حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا ۔
قبہ ۔ ۱۰ ۔ ۱ ۔ حضرت فاطمہ بنت اسد حضرت علی رضی اللہ عنہا کی والدہ ماجدہ ۔
قبہ ۔ ۱۱ ۔ ۱ ۔ حضرت ابو سعید خدری ۔
قبہ ۔ ۱۲ ۔ ۱ ۔ حضرت صفیہ بنت عبد المطلب کا جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی تھیں ۔
قبہ ۔ ۱۳ ۔ ۱ ۔ حضرت اسمٰعیل بن امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ ۔
قبہ ۔ ۱۴ ۔ ۱ ۔ حضرت مالک بن سنان جو والد ماجد حضرت ابو سعید خدری کے تھے ۔
قبہ ۔ ۱۵ ۔ النفس زکیہ حضرت مہدی پوتے حسن مثنیٰ کا جو ابو جعفر منصور کے وقت میں شہید ہوئے ۔

[۱] خلاصۃ الوفا میں امام سمہودی تحریر فرماتے ہیں کہ جسم مبارک حضرت امام حسین علیہ السلام کا کربلا میں ہے [illegible] جنت البقیع میں ۔ شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ [illegible] القلوب میں اسکی تائید کرتے ہیں ۔ لہذا جو لوگ کہتے ہیں ۔ سر مبارک کربلا میں بھیجا گیا دفن کر دیا گیا ۔ غلط ہے ۔ [۲] حضرت خدیجہ [illegible] جنت المعلیٰ میں مدفون ہیں اور حضرت میمونہ سرف میں مدفون ہیں ۔

## ۲۳۵ شہدار احد و بدر

### ۱۔ شہدار احد و بدر کے مقابر مدینہ شریف سے دو میل کے فاصلہ پر جنوب کی طرف واقع ہین۔

ا۔ جب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت حمزہ سید الشہدار رضی اللہ عنہ کی لاش مبارک کی پاس جاکر کھڑے ہوئے اور دیکھا کہ آپ کے کان اور ناک وغیرہ ملعونون نے کاٹ لئے ہین (معاذ اللہ منہا) اور شکم اطہر واقدس کے کئی ٹکڑے کردئے ہین تو آپنے وہان چند کلمات افسوس کے فرمائے اور فرمایا کہ مجھکو ایسی مصیبت کبھی نہین پہنچیگی۔ اور ایسی غصہ کی جگہ مین کبھی نہین کھڑا ہونگا۔ آپنے اتنا کہا ہی تھا کہ وحی آئی مَكْتُوبٌ فِي أَهْلِ السَّمٰوَاتِ السَّبْعِ حَمْزَةُ ابْنُ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ أَسَدُ اللّٰهِ وَأَسَدُ رَسُولِهٖ۔ آپنے شہدار احد کو بے غسل وکفن خون آلودہ کپڑدان مین اسطرح دفن کیا کہ ایک ایک قبر مین دو دو شخص۔

ب۔ شہدار احد کا یہ درجہ ہے کہ حدیث شریف مین آیا ہے کہ خدا تعالیٰ نے انکو اپنے روبرو بلاکر ان سے کلام کیا خصوصاً عبداللہ وال جابر سے بالمشافہ کلام کیا اور پوچھا کہ اگر تم کو کسی چیز کی خواہش ہو تو بیان کرد۔ تو انہون نے عرض کیا کہ اے رب العالمین ہمین بہشت مین سب کچھ مل رہا ہے۔ مگر خواہش ہے تو یہی ہے کہ ہم پھر دنیا مین بھیجے جائین اور تیرے لئے پھر شہید ہوں۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا کہ دنیا مین اب جانا نہین ہوسکتا ہان تمہارا حال تمہارے بھائیون کو پہنچا دیا جائیگا۔ تب یہ آیت نازل ہوئی۔ وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ أَمْوَاتًا۔

ج۔ شہدار احد بقول صحیح تعداد مین ستر ہین اُن مین سید الشہدار حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ ہین۔ اخبار صحیح مین وارد ہوا کہ شہدار احد کی قبرین چالیس برس بعد کھولنے کا اتفاق ہوا تو اُن کو ویسا کا ویسا ہی قبرون مین لیٹا ہوا پایا۔ اور انکے ہاتھ زخمون پر رکھے ہوئے تھے۔ جب کسی کا ہاتھ زخم سے اُٹھایا تو تازہ خون اس زخم سے اس طرح جاری ہوا جیسے زندہ آدمی کے بدن سے جاری ہوتا ہے۔

د۔ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے شب برات مین شہدار احد کے واسطے استغفار پڑھی تھی۔ لہذا شب برات کو مردون کے لئے اور شہدار احد اور اہل بقیع کے لئے استغفار پڑھنا اور انکو ثواب پہنچانا مطابق سنت کے ہے۔

س۔ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم شہدار احد کی قبرون پر آتے اور فرماتے تھے۔ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ۔

س۔ شہدار احد کی قبرین ایک احاطہ مین واقع ہین جو حضرت حمزہ سید الشہدار کے مشہد کے مغرب مین واقع ہے۔ یہ مقام مدینہ شریف سے تین کوس ہے۔

ط۔ شہدار احد کی زیارت جمعرات کو علمار مستحب بتاتے ہین۔ اور وقت زیارت یہ پڑھنا چاہیے۔ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ۔ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ دَارَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَاحِقُوْنَ۔ اور آیت الکرسی اور قل ہو اللہ احد پڑھے۔

### ۲۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفار راشدین اہل بدر کی بہت توقیر و اکرام کیا کرتے تھے۔

ا۔ اہل بدر تین سو تیرہ آدمی ہین۔ جن مین سے ستر مہاجرین ہین اور تین سو چھتیس انصار ہین۔

ب۔ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اے عمر (رضی اللہ عنہ) تم نہین جانتے کہ اللہ تعالیٰ نے اہل بدر کی طرف ایک خاص توجہ کی اور فرمایا۔ اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ فَقَدْ غَفَرْتُ لَكُمْ۔ (جو تمہارے جی مین آئے کرو مین نے تمکو بخشدیا)

ج۔ علمار لکھتے ہین کہ اہل بدر کی فضیلت اسوجہ سے ہے کہ انہون نے دین متین کی تائید ایسے وقت کی کہ جس سے دین کی جڑ قائم ہوگئی گویا تائید دین متین افضل عبادات ہے۔

د۔ صحیح بخاری مین آیا ہے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کیا کہ جس طرح آپکے اصحاب مین اہل بدر عالی مرتبہ ہین بمقابلہ اور اصحاب کے اسیطرح جو فرشتے کہ جنگ بدر مین موجود تھے واشرف و اعلیٰ ہین بمقابلہ اور فرشتون کے۔

س۔ بدر کے میدان کارزار کے موقع کے واسطے دیکھو نقشہ کلان خانہ — ۱۳

## ۲۳۶ قبرستان جنت المعلی

۱۔ قبرستان جنت المعلیٰ۔ مکہ شریف مین واقع ہے۔

۲۔ اس قبرستان مین حسب ذیل مدفونین علاوہ انکے ہین جنکے قبہ جات نام بنام لکھے جاتے ہین۔ ۱۔ سیدنا عبدالرحمن بن ابابکر۔ ۲۔ سیدنا عتاب ابو اسید ۳۔ سیدنا طاؤس۔ ۴۔ سیدنا عبداللہ بن عمر۔ ۵۔ سیدنا ابو محذورہ۔ ۶۔ سیدنا حبیب بن عدی۔ ۷۔ سیدنا عبداللہ بن کریز۔ ۸۔ سیدنا سہل بن حنیف ۹۔ سیدنا عثمان والد سیدنا حضرت ابابکر صدیق۔ ۱۰۔ سیدنا عبدالقاسم بن سلام۔ ۱۱۔ سیدنا عطا بن رباح۔ ۱۲۔ سیدنا سفیان بن عینیہ۔ ۱۳۔ سیدۃ اسماء بنت ابی بکر۔ ۱۴۔ سیدنا امام عبداللہ بن اسعد الیافعی۔ ۱۵۔ سیدنا امام قشیری۔ وغیرہ وغیرہ یہ دروازہ کے باہر مزار حضرت ملا علی قاری۔ مزار سید قدر فامی اور ابو البرکات نسفی حنفی۔ اور خواجہ ابو عثمان ہارونی ہین

قبہ ۔ ۱ ۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ ۔ یہان یہ کتبہ لگا ہوا ہے ۔ ھذا قبر افضل النساء سیدتنا خدیجۃ الکبریٰ

قبہ ۔ ۲ ۔ حضرت سیدتنا امنۃ الزہریۃ ۔ یہان یہ کتبہ لگا ہوا ہے ۔ ھذا قبر ام خیر البریۃ سیدتنا امنۃ الزھریۃ ۔

قبہ ۔ ۳ ۔ اجداد نبی صلی اللہ علیہ وسلم ۔ یہان یہ کتبہ لگا ہوا ہے ۔ فی ھذا القبۃ الشریفۃ اجداد النبی صلی اللہ علیہ وسلم ۔ مولانا عبد المطلب بن ہاشم علیہ السلام ۔ قبر الثانی مولانا عبد مناف بن قصی

قبہ ۔ ۴ ۔ عبدالرحمن بن ابی بکر رضی اللہ عنہ یہان یہ کتبہ لگا ہوا ہے ۔ ھذا الضریح الصحابی الجلیل الامین فی التصدیق صدیق رضی اللہ عنہما سیدنا عبدالرحمن بن ابی بکر

قبہ ۔ ۵ ۔ عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ ۔

قبہ ۔ ۶ ۔ قاسم ابن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۔

## ۲۳۷ ۔ بعض دیگر مقابر

۱ ۔ درگاہ حضرت میمونہؓ ۔ دیکھو نقشہ کلان (خانہ ۱۷)

۲ ۔ مقبرہ ابو عبیدہ ۔ جو مسجد صفرا کے قریب ہے ۔ (دیکھو نقشہ خانہ ۱۳)

۳ ۔ مقبرہ مضر بن نزار ۔ دیکھو نقشہ کلان (خانہ ۱۱)

۴ ۔ مشہد حضرت عقیل ۔ دیکھو نقشہ کلان (خانہ ۱۳)

۵ ۔ مقبرہ حضرت حوا ۔ یہ جدہ مین ہے دیکھو نقشہ کلان خانہ ۔ ۲۲ نیز دیکھو فقرہ ۲۱۶

۶ ۔ مقبرہ حضرت ہارون ۔ کوہ احد پر ہے دیکھو نقشہ کلان (خانہ ۱۰)

۷ ۔ مقبرہ حضرت حمزہ ۔ و عبداللہ بن جحش و سعد بن عمرو شماس بن عثمان ۔ یہ سب شہداء بھی ایک ہی مقبرہ مین مدفون ہین ۔ دیکھو نقشہ کلان (خانہ ۱۰)

۸ ۔ مزار حضرت مالک بن سنان انصاری علمدار آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ۔ دیکھو نقشہ کلان (خانہ ۹)

۹ ۔ مزار حضرت عبداللہ بن عبدالمطلب والد حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ۔

(۱) ان کے علاوہ محمد بن سابط سے روایت ہے کہ مقام ابراہیم اور حجر اسود اور رکن یمانی اور چاہ زمزم کے درمیان ایک کم سو نبیون کی قبرین ہیں ۔ اور کعبہ شریف کے گرد تین سو نبیوں کی ۔

## ۲۳۸ - بعض آیات وادعیہ قبرستان میں پڑھنے کی اور اُن کا ثواب

### ا- کوئی شخص اپنے نیک عمل کا ثواب دوسرے شخص کو خواہ وہ زندہ ہو یا مردہ بخشدے تو جائز ہے -

ا- اس کے متعلق ہم مجملاً فقرہ ۱۲۷ مین ذکر کر آئے ہین - یہان تفصیلاً ذکر کیا جاتا ہے - نماز یا روزہ یا حج یا عمرہ یا طواف خانہ کعبہ یا اذکار یا زیارت قبور انبیا یا شہدا یا اولیا وغیرہ یا تکفین موتیٰ وغیرہ نیک کامون کا ثواب اگر کوئی شخص کسی زندہ یا مردہ کو بخشے تو اللہ تعالیٰ اس کے واسطے منظور فرمالیتا ہے - چاہے وہ نیک کام شخص اس غیر شخص کے نام پر کرے اور چاہے وہ نیک کام خود کر چکے تو اس کے بعد اس کا ثواب غیر کو پہنچادے - اہل سنت وجماعت کا یہی مذہب ہے بالاتفاق - از درمختار وفتاوی عالمگیری وبحر الرائق وشرح متوسط وزاد الآخرۃ -

ب - مختصر الفتاوی مین اس طرح لکھا ہے - وفرقے نیست درمیان این کہ بوقت عمل نیت ثواب این چیزہا برائے نفس خود نمایند وبعد ازان ثواب آن را بدیگرے بخشند وہ باشد یا زندہ - ومنکر آن از اہل سنت نیست -

ج - طحطاوی اور شرح متوسط مین اس بارے مین یہ احادیث لکھی ہین -

(۱) وہ حدیث جو ہم نے فقرہ ۱۲۷ مین لکھی ہے -

(۲) وَعَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ مَرَّ عَلٰى مَقَابِرَ وَقَرَأَ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اِحْدٰى عَشْرَةَ مَرَّةً ثُمَّ وَهَبَ اَجْرَهَا لِلْاَمْوَاتِ اُعْطِيَ مِنَ الْاَجْرِ بِعَدَدِ الْاَمْوَاتِ - رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ -

(۳) - وَعَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّهُ سَاَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّا نَتَصَدَّقُ عَنْ مَوْتَانَا وَنَدْعُوْلَهُمْ فَهَلْ يَصِلُ ذٰلِكَ اِلَيْهِمْ قَالَ نَعَمْ فَيَصِلُ وَيَفْرَحُوْنَ بِهٖ كَمَا يَفْرَحُ اَحَدُكُمْ بِالطَّبَقِ اِذَا اُهْدِيَ اِلَيْهِ رواہ ابو حفص العکبری -

(۴) وعن معقل بن يسار انه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اقرؤا على موتاكم سورة يٰسٓ رواہ ابوداود

(۵) - وروى عن ابى هريرة رضى الله تعالى عنه قال يموت الرجل ويدع ولده فترفع له درجة فيقول ما هذا يا رب فيقول الله سبحانه وتعالى استغفار ولدك ولهذا قال الله تعالى استغفر لذنبك وللمؤمنين والمؤمنات

ترجمہ - (۲) جو شخص قبرستان مین جائے اور قل ہو اللہ احد گیارہ مرتبہ پڑھے اور اسکا ثواب مردون کو بخشے تو اسکو مُردون کی تعداد کے موافق اجر ملیگا - (۳) انس نے دریافت کیا کہ اے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ہم خیرات کرتے ہین اپنے مردون کیواسطے اور ان کیواسطے دعا کرتے ہین کیا انکو یہ پہنچ جاتے ہین آپ نے فرمایا ہان پہنچ جاتا ہے اور وہ خوش ہوتے ہین اسی طرح جیسا کہ خوش ہوتا ہے تم مین سے کوئی جبکہ اسکے پاس کھانے کا ہدیہ بھیجا جائے - (۴) پڑھو اپنے مردون پر سورہ یسین - (۵) اگر کوئی شخص مر جائے اور اسکا بیٹا اس کیواسطے استغفار اور دعا کرے تو مردہ کا درجہ بڑھایا جاتا ہے اور وہ خدا تعالیٰ سے دریافت کرتا ہے اے رب اسکی کیا وجہ کہ میرا درجہ بڑھایا گیا تو اللہ سبحانہ وتعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ تیرے بیٹے کا استغفار کا نتیجہ ہے جو اس نے تیرے واسطے کی ہے - اور اسی وجہ سے خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ اپنی گناہون کیواسطے توبہ کر اور مسلمان مرد اور عورتون کے گناہون کے واسطے

د - صاحب معالم تنزیل - اَنْ لَّيْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى کی تفسیر مین لکھتے ہین کہ هٰذَا اَيْضًا فِيْ صُحُفِ اِبْرَاهِيْمَ وَمُوْسٰى قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ هٰذَا مَنْسُوْخُ الْحُكْمِ فِيْ هٰذِهِ الشَّرِيْعَةِ بِقَوْلِهٖ - اَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ فادخل الابناء الجنة بصلاح الاباء. (دیکھو فقرہ ۱۲۷) - شیخ عبد الحق محدث دہلوی مدارج النبوۃ مین تحریر فرماتے ہین - واز جملہ خصائص این امت است کہ مر انسان راست چیزیکہ سعی کردند ایشان بذات خود وآنچہ سعی کردہ شود برائے ایشان - ونبود مر کسانے راکہ پیش از ایشان بودند مگر چیزیکہ سعی میکردند بذات خود - این چنین است از عکرمہ - وقطبی گفتہ کہ احادیث بسیار دلالت میکند براین قول کہ مومن میرسد بوے ثواب اعمال صالحہ از غیر وے - ودر صحیح آمدہ ہر کہ مرد وماند بر ذمہ وے روزہ - روزہ دارد از وے ولی وے - وفرمود صلی اللہ علیہ وسلم برائے کسیکہ حج میکرد از غیر خود - حج بگذار نخست از خود پس ازان بگذار از وے - واز عائشہ صدیقہؓ آمدہ کہ اعتکاف کرد از برادر خود عبد الرحمن -

### ۲- قبرستان مین پڑھنے کے واسطے یہ دعا سب سے بہتر ہے

ابن ابی شیبہ حضرت امام حسن بصری سے روایت کرتے ہین کہ جو شخص قبرستان مین یہ دعا پڑھے - اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الْاَجْسَادِ الْبَالِيَةِ وَالْعِظَامِ النَّخِرَةِ الَّتِيْ خَرَجَتْ مِنَ الدُّنْيَا وَهِيَ بِكَ مُؤْمِنَةٌ اَدْخِلْ عَلَيْهَا رَوْحًا مِنْكَ وَسَلَامًا مِنِّيْ - تو اس کا اتنا ثواب ہے کہ پڑھنے والے کے واسطے ہر مسلمان جو حضرت آدم علیہ السلام کے وقت سے مرا ہے اسکے واسطے خدا تعالیٰ سے استغفار چاہتا ہے ابن ابی الدنیا کی روایت مین اس طرح ہے کہ اس کے واسطے لکھی جاتی ہین نیکیان تا قیامت -

---

[۱] - اے رب ان اجسام اور ہڈیون کے جو گل گئی ہین اور دنیا سے چلی گئی ہین درحالیکہ وہ تیرے اوپر ایمان لانیوالی تھیں - اپنی مہربانی سے انمین روح ڈال اور میرا اسلام پہنچا -

# باب فصل نہم - جملہ مساجد و آبار باب

## ۲۳۹ - مکہ شریف مدینہ شریف کی مسجدین

**ا - مسجد قبا** - یہ مسجد محلہ قبا مین واقع ہے۔ پہلی مسجد ہے جو زمانۂ اسلام مین بنائی گئی - حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب مکہ سی ہجرت کرکے مدینہ مین تشریف لائے اور قبیلہ بنی عوف مین اقامت فرمائی تو آپ نے معہ صحابہ کرام اپنے دست مبارک سے اس مسجد کو بنایا۔ چنانچہ اکثر مفسرین لکھتے ہین کہ۔ لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِيْهِ ط (البتہ وہ مسجد جس کی بنیاد اوّل دن سے پرہیزگاری پر رکھی گئی - البتہ حق ہے کہ تم اس مین جاکر کھڑے ہو) اسی مسجد کی شان مین آیا ہے۔ اس مسجد مین ایک مکان ہے۔ جو مسجد کے قبلے کی طرف واقع ہے یہ سعد بن خثیمہ رضی اللہ عنہ کا گھر ہے۔ اور مسجد قبا کے غربی جانب قبلے کی طرف بھی ایک عمارت ہے جس کو مسجد علی کہتے ہین اور امام سمہودی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہین کہ شاید یہ عمارت سعد بن خثیمہ رضی اللہ عنہ کا گھر ہے۔ اور حضرت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اس گھر مین آرام فرمایا تھا اور نماز ادا فرمائی تھی ۔ مسجد قبا کی دو رکعت نماز کی فضیلت ایک عمرہ کے برابر فرمائی ہے۔ ابن ماجہ مین اس طرح آیا ہے۔ قال رسول اللّٰہ صلے اللّٰہ علیہ وسلم من تطهر فى بيته ثمّ اتى مسجد قبا فصلّى فيه صلوة كان له كاجر عمرة اور یہ بھی حدیث شریف مین ہے کہ جس نے چارون مسجدون مین یعنی مسجد الحرام - مسجد انصار - مسجد نبوی - اور مسجد قبا - مین نماز پڑھی۔ اس کے گناہ بخشے گئے۔ اس مسجد کا طول و عرض ۶۶ گز ہے۔ کچھ تھوڑی سی ایزادی عمارت مسجد مین حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کی تھی بیر اریس مسجد قبا کے قریب ہے ؛ یہ مسجد ۴۰ گز لمبی اور ۴۰ گز چوڑی ہے - اور سامنے کے رخ ۴ محراب ہین اور پہلوؤن مین دو طرفہ چار چار محراب ہین ہر ایک پانچ گز چوڑی ہے۔ ایک بڑا منبر ہے اور ایک بڑی - محراب پر یہ حدیث کندہ ہے قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَطَهَّرَ فِيْ بَيْتِهٖ ثُمَّ اَتٰى مَسْجِدَ الْقُبَاءِ فَصَلّٰى فِيْهِ رَكْعَتَيْنِ كَانَ كَاَجْرِ الْعُمْرَةِ ؛ ایک چھوٹی سی محراب داہنے ہاتھ کیطرف اور اس پر لکھا ہوا ہے۔ هٰذَا الْمِحْرَابُ طَاقَةٌ لِكَشْفِ النَّبِيِّ عَلَيْهِ السَّلَامُ مسجد کے صحن مین ایک جگہ ہے جہان رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی بیٹھا کرتی تھی - اس جگہ کو صفہ کہتے ہین - اور یہان یہ عبارت کندہ ہے - هٰذَا مَحَلُّ بَرْكِ النَّاقَةِ النَّبِيِّ عَلَيْهِ السَّلَامُ - مسجد کے باہر ذرا فاصلہ سے مقام حضرت علی و حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہما بنے ہوئے ہین جن پر عربی عبارت کندہ ہے ؛ یہان ایک کنوان ہے جس کو بیر خاتم کہتے ہین - اس مین آنحضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی انگشتری مبارک گر گئی تھی ؛ مسجد کے غربی طرف باغ فدک ہے - اور اسمین ایک کنوان ہے جس مین سے ایک طرف سے پانی لو تو کھاری اور دوسری طرف سے لو تو میٹھا ہے ؛ اس مسجد کی مرمت جو آخر مرتبہ ہوئی وہ سلطان محمود خان نے کرائی تھی جیسا کہ ایک فقرہ سے جو مسجد کے دروازہ پر کندہ ہے ظاہر ہے - وہ یہ ہے امام المسلمین شاہ جہان محمود خان







**۲۔ مسجد جمعہ** ۔ (یا مسجد الوادی ۔ مسجد العاتکہ ) مسجد قبا سے شامی طرف کو ہے۔ مدینہ کی طرف آتے وقت بائیں طرف پڑتی ہے۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ طیبہ تشریف لانے پر پہلے جمعہ کی نماز یہاں ہی ادا فرمائی تھی۔

**۳۔ مسجد الفضیخ** ۔ (یا مسجد شمس ) مسجد قبا سے مشرق کی طرف ایک احاطے میں واقع ہے۔ جب بنی نضیر پر چڑھائی ہوئی تھی تو حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اسجگہہ نماز ادا فرمائی تھی۔ اسکی وجہ تسمیہ بیان کی جاتی ہے۔ کہ نضیر ابوب اور دیگر انصار اس جگہ جمع ہو کر فضیخ (جو ایک قسم کی شراب ہی) پیا کرتے تھے۔ جسوقت آیت مذمت شراب میں نازل ہوئی۔ تو انہوں نے اس ہی وقت مشکوں کے منہ کھولکر تمام فضیخ اس ہی جگہ بہادیا مسجد کا یہ نام اس واقعہ کی یادگار ہے

**۴۔ مسجد بنی قریظہ** ۔ مسجد شمس سے مشرق کی طرف ہے۔ اسکی لمبائی چوڑائی ۴۳ گز۔ و ۴۳ گز ہے۔

**۵۔ مسجد ابراہیم** ۔۔ بن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۔ مسجد بنی قریظہ سے شمال کی طرف ہے۔ یہ سیدنا ابراہیم پسر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی جائے پیدائش ہے۔ قبلہ سے جانب شام گیارہ گز اور مشرق سے مغرب ۱۴ گز۔ یہ مسجد بغیر چھت کی ہے۔

**۶۔ مسجد بنی ظفر** ۔ بقیع سے مشرق کی طرف ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وہاں بھی نماز ادا فرمائی ہے۔ اس جگہ ایک پتھر ہے جس پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک قاری سے قرآن شریف پڑھوایا تھا۔ اور وہاں ایک پتھر پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کہنی کا نشان ہے۔ اور ایک پتھر پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خچر کے سم کا نشان ہے اس ہی وجہ سے اسکو مسجد البغلہ بھی کہتے ہیں۔

**۷۔ مسجد مستارہین** ۔ (یا مسجد بغلہ۔ مسجد سفرۃ النبی )

**۸۔ مسجد الاجابتہ** ۔ یہاں حضرت کی دو دعائیں مقبول ہوئیں تھیں۔ ایک تو یہ کہ میری امت قحط سے نہ مرے اور دوسری یہ کہ امت غرق ہونے کے عذاب سے محفوظ رہے۔ یہ مسجد البقیع سے شمال کی طرف ذرا بلندی پر واقع ہے۔

**۹۔ مسجد طریق الرافلہ** ۔ حضرت حمزہ کے مشہد مقدس کو جاتے ہوئے جانب مشرق پڑتی ہے۔ مسجد ابوذر غفاری کے نام سے موسوم ہے بیہقی شعب الایمان میں عبدالرحمٰن بن عوف سے روایت کرتے ہیں کہ ایک روز میں مسجد نبوی میں تھا۔ ناگاہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو جاتے دیکھا میں بھی پیچھے روانہ ہوا آپ ایک باغ میں داخل ہوئے۔ اور وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھی اور سجدہ میں گئے۔ اتنی دیر تک سجدہ میں رہے کہ میں ڈر کر رونے لگا تب آپنے سجدہ سے سر اُٹھا کر فرمایا۔ کہ کیوں روتا ہے۔ میں نے کہا کہ آپ کے اتنی دیر سجدہ کرنے سے مجھکو خوف ہوگیا۔ اسلئے رونے لگا۔ آپ نے فرمایا کہ اس وقت جبرئیل امین بارگاہ ایزدی سے یہ پیغام میرے پاس لایا تھا۔ کہ حق تعالیٰ فرماتا ہے۔ کہ ای حبیب جو شخص آپ پر تحفہ درود کا بھیجے گا میں اسپر بھیجوں گا۔ اور جو آپ پر سلام بھیجے گا۔ میں اُسپر بھیجونگا۔ پس اسپر میں اپنے پروردگار کا شکر ادا کر رہا تھا۔ بیہقی حاکم روایت کرتے ہیں۔ یہ روایت صحیح ہے۔ طول عرض اس مسجد کا آٹھ گز ہے

**۱۰۔ مسجد الفتح** ۔ (یا مسجد الاحزاب یا مسجد اولیٰ ) یہ مسجد جبل سلع کے ایک حصے پر واقع ہے۔ امام احمد حنبل نے جابر بن عبداللہ سے روایت کی ہے۔ کہ رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم نے اس مسجد میں تین روز یعنی پیر منگل۔ بدھ۔ کو دعا کی۔ اور آخر دن بارگاہ الٰہی سے قبولیت دعا کی بشارت پائی۔ اس دن اثر سرور کا آپ کے چہرے سے عیاں تھا۔

**۱۱۔ مسجد سلمان فارسی** ۔ (یا مسجد ابوبکر یا مسجد علی رضی اللہ عنہما ) یہ مسجد بین جبل سلع سے مغرب کی طرف مقام جنگ احزاب میں واقع ہیں بنا ان مسجدوں کی عمر ابن عبدالعزیز سے ہے۔ اور بعد منہدم ہونے پہلی عمارات کے سیف الدین حسین اور زین الدین ضیغم مضوری نے انکو تعمیر کیا۔

**۱۲۔ مسجد بنی حرام** ۔ مدینہ سے مسجد الفتح کو جاتے ہوئے سلع کی گھاٹی میں داہنی طرف کو آتی ہے۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں نماز ادا فرمائی ہے۔ اسکے قریب ایک غار ہے۔ غزوۂ خندق کے موقعہ پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس غار میں اقامت فرمائی تھی۔ بعض اوقات آپ اس غار میں شب باش ہوا کرتے تھے۔ طبرانی ابوقتادہ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک روز حضرت معاذ بن جبل نے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا۔ کہ اس غار میں سر بسجدہ ہیں۔ حضرت معاذ قریب آئے لیکن آپ نے اتنے عرصہ تک سجدہ کو جاری رکھا۔ کہ حضرت معاذ گھبرا گئے۔ کہ کیا بات ہوئی ناگہاں آپ نے سجدہ سے سر اُٹھایا۔ اور فرمایا کہ جبرئیل امین میرے پاس آئے۔ اور کہا۔ کہ حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم کو معلوم ہے کہ میں تمہاری امت کے ساتھہ کیا معاملہ کروں گا۔ میں نے جواب دیا کہ خدا خوب جانتا ہے۔ اسکے بعد دوبارہ جبرئیل آئے اور کہا۔ کہ خدائے پاک فرماتا ہے۔ کہ اے حبیب دل خوش رکھہ

تیری امت سے ہرگز دہ سلوک نہ کرونگا جس سے تجھکو رنج ہو۔ پس مین نے سجدہ شکر کیا۔

**۱۳۔ مسجد ذو قبلتین** ۔ اس مین ایک محراب بیت المقدس کی طرف ہے۔ اور دوسری کعبہ کی جانب ہے۔ مسجد فتح سے آدھے کوس مغرب کی جانب واقع ہے محمد بن اخنس سے روایت ہے۔ کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم ظہر کی نماز ادا فرمارہے تھے۔ دو رکعتین پڑھی تھین کہ وحی تحویل قبلہ کے متعلق نازل ہوئی۔ پس باقی دو رکعتین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کعبہ کی طرف منہ کرکے ادا فرمائین۔ اس ہی وجہ سے اس کا نام مسجد القبلتین کہتے ہین۔ شیخ مجد الدین فیروزآبادی لکھتے ہین۔ کہ تحویل قبلہ کا واقعہ مسجد قبا مین ہوا تھا۔ اور صحیح مسلم اور صحیح بخاری مین ایسا ہی وارد ہوا ہے لیکن بہت علماء مسجد قبلتین ہی کو تحویل قبلہ کا مقام خیال کرتے ہین

**۱۴۔ مسجد سقیا** ۔ مدینہ طیبہ کی نواح مین سفر کرنیوالون کو خصوصا جو مکہ سے مدینہ کو جارہے ہون سب مین پہلے ملتی ہے۔ مسجد بہت چھوٹی ہے۔ صرف ۸ گز کا طول وعرض رکھتی ہے حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے اس مسجد مین بھی نماز ادا فرمائی ہے۔ اور اہل مدینہ کے واسطے برکت کی دعا فرمائی ہے اسکے قریب ایک کنوان ہے۔ جو سقیا کے نام سے مشہور ہے

**۱۵۔ مسجد رایہ** ۔ مدینہ شریف کے باہر ایک پہاڑی پر جسکا نام (ذباب ہے) واقع ہے۔ جو لوگ مدینہ شریف سے شام کی طرف جاتے ہین۔ انکو داہنی طرف پڑتی ہے۔ اور جبل سلع سے مشرق کی طرف ہے۔ اس مسجد پر سے قبہ شریف حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا دکھائی دیتا ہے۔

**۱۶۔ مسجد الفسح** ۔ احد کو جاتے ہوئے حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مزار سے مشرق کی طرف پڑتی ہے۔ مطری کہتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ نے نماز ظہر وعصر بعد فراغت جنگ احد کے وہین ادا فرمائی تھی۔ آیت کریمہ یا ایہا الذین آمنوا الخ وہاں ہی نازل ہوئی تھی۔

**۱۷۔ مسجد عینین** ۔ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے مشہد مقدس سے قبلہ کی جانب ہے۔ اس پہاڑ کو جبل الرماۃ بھی کہتے ہین۔ کیونکہ لشکر اسلام کے تیرانداز احد کے دن اس پہاڑ پر کھڑے ہوئے تھے۔ اور حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے زخم بھی وہین آیا تھا۔

**۱۸۔ مسجد وادی** (یا مسجد عسکر) جبل عینین کے شامی کنارے پر واقع ہے مطری سے روایت ہے کہ حضرت حمزہ یہین شہید ہوئے تھے۔

**۱۹۔ مسجد ابی بن کعب** ۔ یہ مسجد بقیع مین ہے۔

**۲۰۔ مسجد عید** ۔ دروازہ شہر کے باہر مغرب کی طرف ہے۔ اس ہی مقام پر مساجد حضرت ابوبکر۔ حضرت عمر۔ اور حضرت علی رضی اللہ عنہم بھی مشہور ہین ۔ پس چاہئے کہ ہر ایک مسجد مین نماز پڑھے

**۲۱۔ مسجد فاطمہ** (یا بیت الحزن) یہ بقیع مین ہے۔ اسکو بیت الحزن اس وجہ سے کہتے ہین۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا بعد وفات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وہان رویا کرتی تھین۔ یہ جگہ قبہ اہلبیت سے جنوب کی طرف مشرق کو جھکا ہوا ہے۔

**۲۲۔ مسجد طریق السافلہ** ۔ (یا مسجد ابی ذر غفاری)۔

**۲۳۔ مسجد جن** ۔ اس کے حال کے واسطے دیکھو فقرہ۔ ۲۳۱

**۲۴۔ مسجد تنعیم** ۔ (یا عائشہ)۔ دیکھو فقرہ ۔ ۳۱

**۲۵۔ مسجد الشجرہ** ۔ اس کے واسطے دیکھو فقرہ۔ ۲۳۱

**۲۶۔ مسجد الرایہ** ۔ اس کے واسطے دیکھو فقرہ۔ ۲۳۱

## ۲۴۰ ۔ مکہ شریف و مدینہ شریف کے کنوین

۱۔ **بیر اریس** ۔ (بروزن جلیس) ایک یہودی کے نام پر ہے۔ جس کا نام اریس تھا مسجد قبا کے پاس مغرب کی جانب ہے۔ پانی نہایت شیرین اور لطیف ہے بہت سی روایتون مین آیا ہے۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دہن مبارک کا لعاب اس مین ڈالا تھا۔ اور اس ہی وجہ سے اس کا پانی اسقدر شیرین ہے۔ بیہقی مین آیا ہے کہ انس بن مالک رضی اللہ عنہ جب قبا مین آئے تو اس کنوین کو تلاش کرکے اسپر پہنچے اور یہ حدیث بیان فرمائی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کنوین پر تشریف لائے۔ اور ایک ڈول پانی کا بھروا کر اسمین سے نوش فرمایا۔ اور باقی بچا ہوا پانی واپس کنوئین مین ڈالدیا۔ اسکے بعد پھر اسی کنوئین پر

وضو کیا اور نماز پڑھی بعض اس حکایت کو بئر بیس کی طرف منسوب کرتے ہیں۔ جو کچھ بیر اریس کی بابت صحیحین میں آیا ہے۔ وہ یہ ہے کہ ابو موسیٰ اشعری فرماتے ہیں کہ میں ایک روز وضو کر کے گھر سے روانہ ہوا اس قصد سے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں جاؤں اور ان ہی کی خدمت میں رہوں مسجد نبوی شریف میں پہنچکر معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مسجد قبا کی طرف تشریف لیگئے ہیں۔ میں بھی وہیں گیا۔ تو معلوم ہوا کہ آپ بیر اریس پر تشریف فرما ہیں میں حضور کی خدمت میں بیر اریس پر حاضر ہوا۔ ورکنوئیں کے گرد جو احاطہ تھا اسکے دروازہ پر بیٹھ گیا یہانتک کہ آپ وضو وغیرہ کرکے فارغ ہوئے۔ پھر میں احاطے کے اندر گیا۔ دیکھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کنوئیں پر تشریف رکھتے ہیں۔ اور پنڈلیاں کھولے ہوئے پائے مبارک پانی میں لٹکا رکھے ہیں۔ میں نے سلام کیا اور واپس دروازے پر آکر بیٹھ گیا۔ اور اپنے دل میں خیال کیا کہ آج سرور انبیاء کی دربانی کا فخر حاصل کرونگا۔ کچھ دیر بعد حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ تشریف لائے۔ اور دروازہ کھٹکھٹایا میں نے دریافت کیا کہ کون ہے۔ آپ نے اپنا نام بتایا۔ میں نے اندر جاکر عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ آئے ہیں۔ اور حاضر خدمت ہونے کی اجازت چاہتے ہیں۔ فرمایا آنے دو۔ اور میری طرف سے اُن کو جنت کی بشارت دو۔ میں ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور اُن کو جنت کی بشارت دی۔ اور وہ اندر تشریف لے گئے۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی داہنی جانب بیٹھ گئے۔ اور بطریق متابعت انہوں نے بھی پاؤں کنوئیں میں لٹکائے۔ میں پھر اپنی دربانی کی جگہ پر بیٹھ گیا۔ کچھ دیر کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ تشریف لائے۔ اور دروازہ کھٹکھٹایا۔ میں نے ان سے بھی پوچھا کون ہے۔ آپ نے اپنا نام بتایا۔ میں نے کہا ذرا ٹھہریئے۔ میں خبر کردوں چنانچہ میں نے اندر جاکر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا۔ کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عمر رضی اللہ عنہ تشریف لائے ہیں اور اندر آنیکی اجازت چاہتے ہیں۔ فرمایا آنے دو۔ اور انکو میری طرف سے جنت کی بشارت دو۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اندر آئے اور آپکے بائیں جانب کنوئیں پر پاؤں لٹکا کر بیٹھ گئے۔ اس ہی طرح جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھے ہوئے تھے۔ میں بھی واپس آکر اپنی جگہ بیٹھ گیا۔ اور اپنے بھائی کا انتظار کرنے لگا جس کو میں گھر چھوڑ آیا تھا۔ اور دل میں خیال کیا کہ کاش وہ بھی آجائے۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بشارت سے مشرف ہو۔ تھوڑی دیر بعد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ تشریف لائے۔ اُن کے آنے کی خبر بھی میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں کی۔ آپ نے فرمایا۔ آنے دو۔ اور اُنکو بھی جنت کی بشارت دو۔ میں نے واپس آکر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کہا۔ وہ اندر گئے۔ اور چونکہ جدھر آنحضرت اور دونوں صحابہ رضوان اللہ علیہم بیٹھے تھے اُدھر جگہ نہ تھی۔ اسلیے انکے مقابل بیٹھ گئے اور صحیح بخاری میں آیا ہے۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مہر جو بعد میں یکے بعد دیگرے خلفاء کے پاس رہی حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں اُنکے ہاتھ سے اتفاقیہ گر کر اس ہی کنوئیں میں گر پڑی تھی۔ اور باوجود سخت تلاش کے نہیں ملی تھی۔ اور صحیح مسلم میں ابن عمر سے روایت ہے کہ وہ مہر معیقب کے ہاتھ سے کنوئیں میں گری تھی جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خادم تھے۔ اور یہ واقعہ اُنکی خلافت کے چھٹے سال ہوا تھا۔ اور اس روز سے اُنکی خلافت میں جھگڑے فساد وغیرہ پیدا ہوئے۔ اور بعض کا خیال ہے کہ وہ اور کنواں تھا۔ یہ بھی کہا جاتا ہے۔ کہ یہ کنواں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے نفس کے مال سے بنایا تھا۔ اور عبدالرحمٰن بن عوف نے جو چالیس ہزار دینار دئے تھے۔ اس میں سے بھی اس پر روپیہ خرچ ہوا تھا۔

۲- **بیر غرس**- شیخ مجدالدین فرماتے ہیں کہ بیر غرس (غین زبر سے) یعنی۔ درخت لگانے کے ہیں اور بعض ر کی تحریک سے شجر کے وزن پر لکھتے ہیں۔ یہ کنواں مسجد قبا کے شمال مشرق میں تقریبًا نصف میل کے فاصلہ پر اور غرس نام ایک موضع ہے جو کہ اسکے قریب ہے۔ یہ بڑا سا کنواں ہے۔ اور پانی بہت ہے یعنی دہ دردہ سے بھی زیادہ ہے۔ اور اس میں ایک درجہ ہے۔ جس کے راستہ سے کنوئیں میں چلے آتے ہیں ۸۹۲ھ میں تعمیر ہوا تھا۔ روایات صحیحہ سے ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے وضو فرمایا۔ اور باقی پانی کو کنوئیں میں ڈالدیا۔ ابراہیم بن اسمٰعیل بن مجمع سے روایت ہے کہ ایکدن رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے آجکی رات دیکھا کہ بہشت کے کنوؤں میں سے ایک کنوئیں پر میں نے صبح کی ہے۔ اور آپنے بیر غرس پر صبح کی تھی۔ پھر آپنے وضو کیا اور آب دہن مبارک اُس میں ڈالا۔ اور کچھ شہد جو آپ کے پاس کہیں سے بطور تحفہ آیا تھا۔ وہ بھی آپنے اس ہی کنوئیں میں ڈالدیا۔

۳- **بیر بضاعہ**- درگاہ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کو جاتے ہوئے شامی دروازہ کے باہر داہنی طرف باغ جمل اللیل میں ہے۔ حدیث شریف میں وارد ہوا کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اس کنوئیں پر تشریف لائے اور پانی مانگا اور وضو کیا۔ اور باقی پانی اور آب دہن مبارک اسی کنوئیں میں ڈالدیا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں جب کوئی شخص بیمار ہوتا تھا۔ تو اسکو اس کنوئیں کے پانی سے غسل دیتے تھے۔ تو اسکی برکت سے اسکو شفا کامل حاصل ہوتی تھی حضرت اسماء بنت ابو بکرؓ سے روایت ہے کہ جو شخص بیمار ہوتا تھا تو ہم تین روز اسکو اس کنوئیں کے پانی سے غسل دیتے تھے۔ وہ صحت پاتا تھا۔

۴- **بیر بصہ**- مدینہ طیبہ سے قبا کو جاتے ہوئے۔ بائیں طرف جنت البقیع سے آگے ایک [illegible] حضرت ابو سعید خدری سے منقول ہے کہ ایک دن رسول

مقبول صلی اللہ علیہ وسلم میرے گھر مین رونق افروز ہوئے۔ اور فرمایا کہ تیرے پاس کوئی سرمونے کی چیز ہے۔ مین نے عرض کیا کہ ہان ہے۔ چنانچہ مین وہ چیز لیکر آپ کے ساتھ بیر بضہ پر گیا۔ آپ نے سر مبارک دھویا۔ اور غسالہ کو کنوئین مین ڈالدیا۔ اس کنوئین کا پانی اونچا تھا۔

۵۔ **بیر حا** ۔ مسجد نبوی کے سامنے دیوار شہر سے باہر ابو طلحہ کے باغ مین ہے اکثر اوقات رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اسجگہ رونق افروز ہوتے تھے اور جنون کے سایہ مین بیٹھکر اسکا پانی پیتے تھے۔ اسکا پانی نہایت شیرین اور لطیف ہے۔ اور یہ مقام نہایت دلچسپ ہے۔

۶۔ **بیر عہن** ۔ مسجد شمس سے آگے تھوڑی دور پر مسجد قبا سے مشرق کی طرف ایک باغ کے اندر ہے۔ یہ مقام نہایت پاکیزہ اور لطیف ہے۔ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم وہان تشریف لے گئے۔ اور آپنے وہان وضو کیا۔ اور نماز پڑھی۔

۷۔ **بیر رومہ** ۔ مدینہ طیبہ سے تین کوس پر مشرق کی جانب وادی عقیق مین مسجد قبلتین سے آگے ہے۔ یہ کنوان بھی بڑا ہے۔ پانی نہایت لطیف اور شیرین ہے اہل حدیث لکھتے مین کہ مدینہ طیبہ مین اس کنوئین کا پانی نہایت شیرین تھا اور کنوؤن کا پانی کھاری تھا۔ اسکا مالک ایک یہودی تھا۔ وہ پانی بیچا کرتا تھا۔ اس سبب سے مسلمانون کو پانی کی تکلیف تھی۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص بیر رومہ خرید کر مسلمانون کا ڈول اسمین جاری کر دے اس کے لیے جنت ہے۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے اس کنوئین کو اپنے خالص مال سے خریدا اور وقف کر دیا حسب وعدہ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم مستحق جنت ہوئے۔ رب العالمین۔ ایک روایت مین یہ بھی ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے نصف کنوان بارہ ہزار درہم مین خریدا تھا۔ اور وقف کردیا اسکا طریق یہ تھا کہ ایک روز حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی باری ہوتی تھی۔ اور ایک دن اس یہودی کی۔ تو یہودی پانی قیمت پر دیتا تھا۔ اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ مسلمانون کو مفت دیتے تھے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا۔ کہ اسکی باری کے دن کوئی پانی نہین بھرتا۔ بلکہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی باری کے دن مسلمان دوسرے دن کی باری کا پانی بھی بھر رکھتے۔ ناچار ہو کر اس نے باقی نصف بھی حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ بیچدیا۔ اور آپ نے کل مسلمانون کے واسطے وقف کر دیا۔

# تمّت

